# ۲۱ مئی ۲۰۱۲ء کنکن (کھنڈ گراس) سورج گرہن کا وقفہ

## پورب اُتری بھارت کے کچھ مشہور شہروں کے طلوع آفتاب اور گرہن کا ختم کے اوقات

| نام شہر | طلوع آفتاب گرہن شروع گھنٹہ | منٹ | گرہن ختم گھنٹہ | منٹ | نام شہر | طلوع آفتاب گرہن شروع گھنٹہ | منٹ | گرہن ختم گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اگرتلہ (تری پورہ) | ۴ | ۴۱ | ۴ | ۴۸ | بونڈیلا (ارناچل) | ۴ | ۲۱ | ۴ | ۵۱ |
| ایٹانگر (ارناچل) | ۴ | ۲۵ | ۴ | ۵۱ | اُودھے پور تری پورا | ۴ | ۴۱ | ۴ | ۴۸ |
| اُدھے پور (تری پورہ) | ۴ | ۴۱ | ۴ | ۴۸ | کیلاشہر (تریپورہ) | ۴ | ۳۸ | ۴ | ۴۸ |
| امپھل (منی پور) | ۴ | ۳۰ | ۴ | ۴۹ | کوہیما (ناگالینڈ) | ۴ | ۲۶ | ۴ | ۴۹ |
| کریم گنج (آسام) | ۴ | ۳۴ | ۴ | ۴۹ | موکوک چنگ (ناگالینڈ) | ۴ | ۲۴ | ۴ | ۵۰ |
| کوکراجھار (آسام) | ۴ | ۴۱ | ۴ | ۵۱ | ووکھا (ناگالینڈ) | ۴ | ۲۵ | ۴ | ۴۹ |
| گوہاٹی (آسام) | ۴ | ۳۵ | ۴ | ۵۱ | شِلانگ (میگھالیہ) | ۴ | ۳۶ | ۴ | ۵۰ |
| گول گھاٹ (آسام) | ۴ | ۲۵ | ۴ | ۴۹ | ایجاول (میزورم) | ۴ | ۳۶ | ۴ | ۴۸ |
| گول پاڑہ (آسام) | ۴ | ۳۹ | ۴ | ۵۰ | چمپئی (میزورم) | ۴ | ۳۳ | ۴ | ۴۸ |
| زورہاٹ (آسام) | ۴ | ۲۳ | ۴ | ۵۰ | ساہا (میزورم) | ۴ | ۳۶ | ۴ | ۴۷ |
| ڈبروگڑھ (آسام) | ۴ | ۱۸ | ۴ | ۵۱ | اوکھرول (منی پور) | ۴ | ۲۶ | ۴ | ۴۹ |
| تیزپور (آسام) | ۴ | ۳۰ | ۴ | ۵۱ | بشنوپور (منی پور) | ۴ | ۲۹ | ۴ | ۴۹ |
| تن سکیا (آسام) | ۴ | ۱۹ | ۴ | ۵۱ | تامیم لونگ (منی پور) | ۴ | ۲۸ | ۴ | ۴۹ |
| شوساگر (آسام) | ۴ | ۲۲ | ۴ | ۵۰ | گنگ ٹوک (سکم) | ۴ | ۴۵ | ۴ | ۵۲ |
| ایٹانگر (ارناچل) | ۴ | ۲۵ | ۴ | ۵۱ | کوچ بہار (پچھمی بنگال) | ۴ | ۴۴ | ۴ | ۵۱ |
| الیلانگ (ارناچل) | ۴ | ۱۹ | ۴ | ۵۲ | دارجیلنگ (پچھمی بنگال) | ۴ | ۴۶ | ۴ | ۵۲ |
| توانگ (اُرناچل) | ۴ | ۳۱ | ۴ | ۵۲ | سلی گوڑی (پچھمی بنگال) | ۴ | ۴۷ | ۴ | ۵۲ |

### بھارت میں دیکھائی نہ دینے والے گرہنوں کا مختصر بیورو۔ ۲۰۱۲ء

### (۱) کھنڈ گراس چاند گرہن۔ (۴ جون ۲۰۱۲ سوموار)

یہ کھنڈ گراس چاند گرہن جیٹھ پورنماں سوموار کو بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دوپہر ۳ بجکر ۲۹ منٹ سے شروع ہوکر شام ۵ بجکر ۷ ۳ منٹ تک لگے گا۔ یہ گرہین مدھیہ پچھمی امریکہ، پرشانت مہاساگر، انٹیکا، جاپان اور مشرقی ایشیا میں دکھائی دے گا۔ بھارت میں یہ گرہن نظر نہیں آئے گا۔ اس گرہن کا آغاز برازیل، امریکہ، اور کینڈا میں چندرماں کے غروب کے وقت دیکھائی دے گا۔ جبکہ یہ گرہن ختم ہوتے وقت ہند، مہاساگر، چین کے مشرق علاقوں، روس اور مشرقی ایشیا (تھائی لینڈ، انڈونیشیا، فلیاپن،) میں وہاں پر چندرماں کے طلوع ہونے کے وقت دیکھائی دے گا۔

بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم

گھنٹہ - منٹ

☆ گرہن کا شروع ...... ۱۵ - ۲۹

☆ گرہن کا درمیان ...... ۱۶ - ۳۳

☆ گرہن ختم ...... ۱۷ - ۳۷

نوٹ۔ چونکہ یہ گرہن بھارت کے کسی شہر میں نظر نہیں آئے گا۔ اس لئے اس گرہن کے اشنان سوتک دان اور دھارمک انوشٹھان کی کوئی اہمیت نہیں رہے گی۔

### (۲) مکمل سورج گرہن (۱۳ / ۱۴ نومبر ۲۰۱۲)

یہ گرہن ۱۳ / ۱۴ نومبر کی رات کو یعنی منگل / بدھ کی رات کارتک اماوس کی آدھی رات کو ایک بجکر ۸ منٹ سے شروع ہوکر ۱۴ نومبر کی صبح ۶ بجکر ۱۶ منٹ تک بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق لگے گا۔ یہ گرہن دکنی پرشانت مہاساگر، دکنی امریکہ کے دکنی حِصوں اور آسٹریلیا کے کچھ حصوں میں دیکھائی دے گا۔ بھارت میں یہ گرہن بھی نظر نہیں آئے گا۔ اس لئے بھارت میں اشنان دان، سوتک وغیرہ کا خیال نہیں ہوگا۔

**گرہن کا بیوروہ۔**

بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم ۱۳ / ۱۴ نومبر ۲۰۱۲ء

گھنٹہ - منٹ

☆ گرہن کا شروع ...... ۲۵ - ۸

☆ مکمل گرہن شروع ...... ۰۲ - ۰۶

☆ پرم گراس ...... ۰۳ - ۴۲

☆ مکمل گرہن ختم ...... ۰۵ - ۱۸

☆ گرہن ختم ...... ۰۶ - ۱۶

☆ بھارت میں یہ گرہن نظر نہیں آئے گا۔

# بکرمی سمت ۲۰۶۹ (۱۳-۲۰۱۲ء) اور سال کے بادشاہ، وزیر وغیرہ کا ثمرہ

برہپستی مان سے ۳۹ واں اور وِشنوں بسنتشی کے حساب سے ۱۹ واں بشوہ بسو نام کا نیا بکرمی سمت ۲۰۶۹ ء چیت شُدی شکروار کو اترا بھادر پدپچھتر برہم یوگ کے وقت رات کے ۸ بجکر ۷ منٹ پر کنیا لگن میں داخل ہوگا۔ ۲۳ رمارچ شکروار سے برت، جپ، پاٹھ، پوجن، وغیرہ دھارمک مقصد کے لئے سنکلپ وغیرہ میں بشوِہ بسونام کے نئے سمت سر کا استعمال رہے گا۔ شاستر میں دشوہ بسونام کے سمت سر کا ثمرہ اس طرح سے بیان کیا گیا ہے۔




अब्दे विश्वावसु अश्वद्घोर रोगाकुलाधरा।
सस्यार्घ वृष्टयोमध्याभूपालानाति भूतय:॥ (वर्ष प्रबोध)

یعنی بشوہ بسو نام کا سمت سر ہوتی اس سال لوگ پیچیدہ اور سنجیدہ بیماریوں میں زیادہ مطلع رہیں گے۔ سال میں بارش درمیانہ ہوگی۔ اناج کی پیداوار بھی درمیانہ رہے۔ نارد سہنا کے مطابق بشوہ بسو نام کا سمت ہونے پر سال میں بارش کی مقدار درمیانہ ہوگی، جس کے زیر اثر دھان کی پیداوار بھی درمیانہ ہوگی، گندم، چنے، چاول، اور سب طرح کی دالوں کے نرخ تیز ہونگے۔ لوگوں میں پیچیدہ قسم کی بیماریاں اور چوری ٹھگی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ زیادہ تر حکمران لالچی ہوں گے۔ زائیچہ داخلہ سمت کی کنڈلی میں کنیا لگن طلوع ہونے سے مشرقی صوبہ جات میں جنرل حالات کچھ بہتری کی جانب ہونگے۔ گھی، تیل، کھانے والے، تیل، سب قسم کی دالیں، اناج، سبزیاں اور روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوگی۔

## ☆ روہنی کا واس

سمت ۲۰۶۹ ء میں روہنی کا واس پہاڑ پر ہونے سے اس سال ملک میں مفید بارش کی کمی رہے گی۔ کہیں بہت زیادہ بارش اور سیلاب وغیرہ کی وجہ سے مزید نقصانات ہونگے۔ اور کہیں بارش کی کمی کی وجہ سے گندم چنے دھان، چاول، وغیرہ کی فصلوں کو نقصانات ہونے کے امکانات ہونگے۔ اناج اور دوسری روزمرہ کی چیزوں کے نرخوں میں ... زیادہ تیزی ہوگی۔

## ☆ سمت کا واس

سمت کا واس کمہار کے گھر ہونے سے ملک کے بہت سے علاقوں پر مفید بارش کی کمی رہے گی۔ کچھ جگہوں پر بجلی پینے کے پانی، اور پانی کی سپلائی میں کمی ہوگی۔ فصلیں، پھل پھول گھاس، سبزیاں اور سبھی طرح کے اناج کی پیداوار میں کمی ہوگی۔ مہنگائی میں زبردست اضافہ ہوجانے کی وجہ سے عام لوگ پریشان ہونگے۔ سبھی طرح کی زمینوں میں تیزی ہوگی۔ چھوٹے قسم کی صنعتوں، دورسنچار اور ٹرانسپورٹ کے ذریعہ حالت میں ترقی ہوگی۔

## سمت کی سواری مینڈھک:۔

سمت کی سواری مینڈھک۔ ہونے سے ملک کے کچھ حصوں میں بھاری بارش ہونے کے امکان ہیں۔ سیلاب وغیرہ کا قہر زیادہ ہو۔ قدرتی آفات کی وجہ سے کچھ مقاموں پر فصلوں، دھن، دولت اور جان ومال کی تباہی ہونے کے یوگ ہیں۔ جبکہ کچھ علاقوں میں مفید بارش کی قِلت ہونے سے فصلوں کو نقصان ہونے کا اندیشہ ہوگا۔

## (۱) سال کے بادشاہ شکر (زہرہ) کا پھل

शुक्रस्य राज्ये बहुसस्य संकुला सुतीव्र वेगा सीरतोऽम्बुराशिभि:।
फलन्ति वृक्षा बहुगोप्रसूति: वसुन्धरा पार्थिव सौख्य संयुता॥

جس برس بادشاہ سال شکر یعنی زہرہ ہو اس سال میں زراعت، موسمی، میوہ جات اور دھان، گندم وغیرہ فصلوں کی پیداوار اچھی ہو۔ بارش موقع پر مفید رہے۔ ملک میں راگ ورنگ زیادہ ہوں۔ اہل نشاط کا کام ترقی پر رہے۔ سیاسی لوگ زمین، سواری وغیرہ ذریعات عیش وآرام کے سازو سامان سے خوشیاں ہوں۔ بیوپاری طبقہ، بیوپار میں خاص طور پر فائدہ اُٹھانے میں کامیاب ہو۔ مردوں اور عورتوں میں باہم محبت بہت ہو۔ لڑکیوں کی پیدائش میں اضافہ ہو۔ غلہ شروع میں ارزاں ہو۔ بیوپار تجارت فائدہ مند رہے۔ سوسائٹی میں عورتوں کے اثر میں اضافہ ہوگا۔ میڈیا میں فیشن پرستی اور بے شرمی کا مظاہرہ زیادہ بڑے گا۔

## (۲) وزیر سال شکر کا ثمرہ۔

भृगुसुतेननु मंत्रिपदं गते शलभमूषक शुक रौहिष:।
भवति धान्य समर्घतया आमलं जनपदेषु जलं सरितोऽधिकम्॥

جس برس شکر وزیر سال ہو، اس سال کے شروع میں ہر قسم کے اناج غلہ ... کو خرید ... کے بعد فروخت کرنے سے اچھا منافع

ہوگا۔ بارش زیادہ ہو جس کے زیر اثر کہیں بہت زیادہ سیلاب، زمین کھسکنا، اور قدرتی علامتوں سے فصلوں اور جان و مال کے نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ چاولوں کی فصل کم ہو۔ گڑ، شکر، کھانڈ اور چاولوں کے خرید کردہ تاجروں کو تین ماہ کے بعد فروخت کرنے سے دوگنا منافع ہوتا ہے۔ روئی، السی، تیل اور روغن زرد کے بیوپاری بھی فائدہ میں رہیں گے۔ فیشن پرستی بناوٹ اور دکھاوٹی پن کا مظاہرہ زیادہ ہوگا۔ اس سال کے دوران سونا، چاندی، موتی، مونگا، پکھراج، نیلم، سوتی کپڑا، گراں نرخ سے فروخت ہوگا۔

## ☆ بادشاہ اور وزیر:۔

دونوں حقوق ایک ہی گرہ شُکر کو حاصل ہونے سے لوگوں میں پیچیدہ قسم کی بیماریاں، دکھ درد، اپدرو، مذہبی، دنگے فسادات اور دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ بے ایمانی، چوری، ٹھگی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ سیاسی لیڈروں میں آپسی ٹکراؤ اور غیر یقینی کا عالم ہوگا۔

स्वयं राजा स्वयं मन्त्री जनेषु रोग पीडा चौरऽग्नि विग्रह भयं च नृपाणाम्॥

## (۳) زراعت یعنی فصلوں کا مالک چندرماں۔

فصلوں کا مالک چندرماں (قمر) ہو تو اس برس بارش اچھی ہوگی اور گائے وغیرہ مویشی گان دودھ زیادہ دینگے۔ لوگوں میں سکھ اور سہولتوں کے ذریعات میں اضافہ ہوگا۔ میوہ جات اور فصلوں کی پیداوار اچھی ہوگی۔ سُوتی کپڑا، کھانڈ، چاول اور رسدار چیزوں کی پیداوار بہت ہو۔ گھاس درخت اور موسمی پھلوں کی پیداوار اچھی ہوگی۔ لوگ دھرم کے کاموں میں رجحان رکھیں گے۔ زمین پر حکمران لوگ دھن، دولت، سکھ، وسہولتوں کے ساتھ خوشحال ہونگے۔

## (۴) غلہّ (دھان) کا مالک زحل یعنی سنیچر۔

جس برس غلہ کا حاکم سنیچر ہو تو اُس برس فائدہ مند بارش کی قِلت رہے۔ گندم، جو، دھان، چاول، جوار، باجرہ، اکھ، باجرہ وغیرہ کی پیداوار میں کمی رہے۔ دہشت گردی کے سائے میں رہنے والے کچھ ممالک (جیسے افغانستان، پاکستان، عراق، مِصر، لیبیا وغیرہ کے اقتصادی حالات تشویش ناک ہوں۔ لوگوں میں پیچیدہ بیماریاں زیادہ ہوں۔ آتشزدگی اور چوری کی وارداتیں بہت ہوں۔ ملک کے کچھ حصوں میں اناج کی کمی ہوگی۔ کسی خاص سیاسی لیڈر کی اچانک موت ہونے سے پولیٹیکل پیچیدگیاں پیدا ہونگی۔

## (۵) بارش کا مالک برہسپت۔

بادل یعنی بارش کا مالک برہسپت ہونے سے ملک میں بارش اچھی ہونے کے یوگ ہیں۔ لوگوں میں عیش پرستی اور شاندار چیزوں کو حاصل کرنے کی بھوک بڑھے گی۔ صرف چند لوگ [illegible]

خوشحال ہونگے۔ تھوڑے لوگ ہی دھرم کرم اور مریادہ (ایمان) کی پیروی کریں گے۔

## (۶) رسوں کا مالک منگل (مریخ)

رسوں کا مالک منگل ہو تو اس برس ملک میں مناسب بارش کی قِلت ہوگی۔ رسدار چیزوں جیسے موسمی پھل، اکھ، انار، انگور، سنگترے، دُودھ اور پینے کے پانی کی قلت رہے۔ گڑ، چینی اور کھانڈ سے بننے والی جنسوں کی کمی اور اُن کے نرخوں میں تیزی ہوگی۔ لوگوں میں آپسی محبت اور بھائی چارہ میں کمی ہوگی۔ حکمرانوں اور سیاسی لیڈروں کا برتاؤ اپنی رعایا کی جانب معقول نہ ہو۔ فصلوں کی پیداوار زہریلے عناصروں کی بہتات رہے گی۔ لوگوں کو زہریلے عناصروں کے متعلق ہوشیار رہنا ہوگا۔

## (۷) دھاتوں کا مالک سُورج۔

دھاتوں کا مالک سُورج یعنی شمس ہو تو سونا، چاندی، تانبہ، پیتل، لوہا، مانک، پکھراج لال مرچ اور دیگر سُرخ رنگ کی دھاتوں گراں ہونگی۔ سُرخ رنگ کا کپڑا، ناریل، لاکھ، زمین، جائیداد وغیرہ کے نرخ بھی خاص تیز ہونگے۔ پہلے سے خرید کر کے فروخت کرنے والے یوگ فائدہ میں رہیں گے۔ دھاتوں کا کام کرنے والے بیوپاری بھی فائدہ میں رہیں گے۔

## (۸) پھلوں کا مالک برہسپت۔

جس برس پھلوں کا مالک برہسپت ہو، تو اس برس جنگلوں میں درخت و پودے بہت زیادہ لگائیں جائیں گے۔ لوگ بے خوف ہو کر گھومیں گے۔ مندروں اور دوسرے مقدس مقاموں پوجا پاٹھ ہون، یاگ، اور دوسرے دھارمک، جشن زیادہ ہونگے۔ پنڈت و براہمن لوگ وید شاستروں کے گہرے راز کو جاننے کے لئے زیادہ دلچسپی دکھاہیں گے۔

## (۹) دھن دولت کا مالک سُورج:

دولت کا مالک سورج یعنی شمس ہو تو اس برس بیوپاری طبقہ بیوپار کے ذریعہ اچھا منافع حاصل کرنے میں کامیاب ہوگا۔ ہاتھی گھوڑے، بھیڑ، بکری، اونٹ گائے، بھینس وغیرہ چوپایوں کی خرید وفروخت (بیوپار) سے خاص دھن لابھ (منافع) حاصل ہو۔ بڑے بڑے صنعت کاری اور حکومت سے تعلق رکھنے والے اونچے عہدیداری طبقہ ہی خصوصی طور پر فائدہ اُٹھانے میں کامیاب ہونگے۔ عام لوگ مہنگائی کی وجہ سے بڑے دُکھی ہونگے۔ دھن کی تنگی کی وجہ سے لوگ پریشان ہونگے۔

## (۱۰) فوج کا مالک برہسپت یعنی مشتری۔

قِلہ یعنی فوج کا مالک برہسپت ہو تو اس برس مُلک کا انتظامیہ لوگوں کو ہر ممکن قانونی مدد اور انصاف دلانے کی کوشش کریں گے۔ حکومت پہاڑی علاقوں پر شہریوں کے جسے ہی سکھ و آرام کے سامان مہیا کرانے کی کوشش کریں گے۔ براہمن لوگ اپنی حِفاظت کے لئے خود ہتھیار رکھنے کے لئے مجبور ہو جائیں گے۔

# گرہوں کا داخلہ راشی وکری مارگی طلوع وغروب سیارگان ۲۰۱۲ء

## سورج (شمس)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| (سال کے شروع میں دھن راشی میں) | | | |
| ۱۴/ جنوری | مکر | ۲۴ | ۵۸ |
| ۱۳/ فروری | کنبھ | ۱۳ | ۵۸ |
| ۱۴/ مارچ | مین | ۱۰ | ۵۰ |
| ۱۳/ اپریل | میکھ | ۱۹ | ۲۰ |
| ۱۴/ مئی | برکھ | ۱۶ | ۰۹ |
| ۱۵/ جون | متھن | ۲۲ | ۴۴ |
| ۱۶/ جولائی | کرک | ۰۹ | ۳۶ |
| ۱۶/ اگست | سنگھ | ۱۷ | ۵۸ |
| ۱۶/ ستمبر | کنیا | ۱۷ | ۵۴ |
| ۱۶/ اکتوبر | تُلا | ۲۹ | ۴۹ |
| ۱۵/ نومبر | برشچک | ۲۹ | ۳۶ |
| ۱۵/ دسمبر | دھن | ۲۰ | ۱۳ |

## منگل (مریخ)

(سال کے شروع میں سنگھ راشی میں)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۴/ جنوری سے | وکری | ۲۱ | ۶ |
| ۱۴/ اپریل کو | مارگی | ۹ | ۲۵ |
| ۲۱/ جون | کنیا میں | ۲۴ | ۰۱ |
| ۱۴/ اگست | تلا | ۰۹ | ۵۰ |
| ۲۸/ ستمبر | برشچک | ۲۰ | ۴۴ |
| ۰۹/ نومبر | دھن | ۰۹ | ۳۹ |
| ۱۸/ دسمبر | مکر | ۱۵ | ۱۷ |

## بدھ (عطارد)

| تاریخ ماہ | بدھ راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۴/ جنوری | دھن میں | ۷ | ۱۲ |
| ۲۴/ جنوری | مکر میں | ۶ | ۵۴ |
| ۱۰/ فروری | کنبھ | ۲۴ | ۱۰ |
| ۲۷/ فروری | مین | ۱۶ | ۰۹ |
| ۱۲/ مارچ سے بدھ | وکری | ۱۳ | ۲۲ |
| ۲/ اپریل | کنبھ (وکری) | ۱۷ | ۳۵ |
| ۴/ اپریل سے | مارگی | ۱۵ | ۴۳ |
| ۱۶/ اپریل | مین میں | ۱۴ | ۵۵ |
| ۵/ مئی | میکھ | ۲۱ | ۰۲ |
| ۲۱/ مئی | برکھ | ۲۱ | ۴۶ |
| ۰۴/ جون | متھن | ۱۸ | ۳۲ |
| ۲۱/ جون | کرک | ۱۸ | ۴۳ |
| ۱۵/ جولائی سے | وکری | ۷ | ۴۴ |
| ۸/ اگست کو | مارگی | ۱۱ | ۱۰ |
| ۲۹/ اگست | سنگھ | ۵ | ۱۱ |
| ۱۳/ ستمبر | کنیا | ۲۱ | ۳۲ |
| یکم/ اکتوبر | تُلا | ۱۷ | ۴۲ |
| ۲۳/ اکتوبر | برشچک | ۱۴ | ۵۴ |
| ۰۷ نومبر | وکری | ۴ | ۳۱ |
| ۱۸ نومبر | وکری تُلا میں | ۲۷ | ۱۴ |
| ۲۷ نومبر سے | مارگی | ۰۴ | ۱۷ |
| ۶/ دسمبر | برشچک | ۰۹ | ۰۳ |
| ۲۷/ دسمبر | دھن | ۲۲ | ۰۵ |

## برہسپت یعنی مشتری

(سال کے شروع سے میکھ میں)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۷/ مئی | برکھ میں | ۰۹ | ۳۵ |
| ۴/ اکتوبر سے | وکری | ۱۸ | ۴۵ |

سال ۲۰۱۲ء کے آخر تک برکھ راشی میں وکری گردش کرے گا۔

## شکر یعنی زہرہ

(سال کے شروع میں مکر راشی میں)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۹/ جنوری | کنبھ | ۱۳ | ۳۹ |
| ۳/ فروری | مین | ۱۰ | ۳۰ |
| ۲۹ فروری | میکھ | ۰۷ | ۲۲ |
| ۲۸/ مارچ | برکھ | ۱۴ | ۲۰ |
| ۱۵/ مئی سے | وکری | ۲۰ | ۰۲ |
| ۲۷/ جون کو | مارگی | ۲۰ | ۳۶ |
| ۱۳/ جولائی | متھن | ۱۹ | ۴۶ |
| یکم ستمبر | کرک | ۶ | ۱۴ |
| ۲۸/ ستمبر | سنگھ | ۸ | ۴۲ |
| ۲۳/ اکتوبر | کنیا | ۱۹ | ۵۳ |
| ۱۷/ نومبر | تُلا | ۱۰ | ۴۳ |
| ۱۱/ دسمبر | برشچک | ۱۵ | ۳۰ |

## سنیچر یعنی زحل

(سال کے شروع میں تُلا راشی میں)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۷/ فروری سے | وکری | ۱۹ | ۳۲ |
| ۱۶/ مئی وکری شنی | کنیا میں | ۰۶ | ۳۲ |
| ۲۵/ جون سے شنی | مارگی | ۱۳ | ۳۰ |
| ۰۴/ اگست | تُلا میں | ۰۸ | ۳۵ |

سال کے آخر تک تُلا میں ہی گردش کریگا۔

## راہو (راس)

(سال کے شروع میں برشچک میں)

## کیتو

(سال کے شروع میں برکھ میں)

| تاریخ ماہ | راشی | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۳/ دسمبر سے | میکھ میں | ۱۸ | ۳۹ |

## یورینس

سال ۲۰۱۲ء کے دوران مین راشی میں ہی گردش کرے گا۔

۱۳/ جولائی کو وکری ۱۳/ دسمبر سے مارگی۔

## نیپچون

سال ۲۰۱۲ء کے دوران کنبھ راشی میں ہی گردش کریگا۔

۵/ جون سے وکری، ۱۱/ نومبر سے مارگی

## پلاٹو

سال ۲۰۱۲ء کے دوران دھن راشی میں ہی گردش کرے گا۔

۱۰/ اپریل سے وکری ۱۸/ ستمبر سے مارگی

## گرہوں کا وکری مارگی ۲۰۱۲ء

### منگل

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۴/ جنوری سے | وکری | ۰۶ | ۲۱ |
| ۱۴/ اپریل کو | مارگی | ۰۹ | ۲۵ |

### (بدھ) وکری۔ مارگی

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۲/ مارچ سے | وکری | ۱۳ | ۲۲ |
| ۱۴/ اپریل کو | مارگی | ۰۵ | ۴۳ |
| ۱۵/ جولائی | وکری | ۰۷ | ۴۴ |
| ۸/ اگست کو | مارگی | ۱۱ | ۱۰ |
| ۷/ نومبر سے | وکری | ۰۴ | ۳۱ |
| ۲۷/ نومبر کو | مارگی | ۰۴ | ۱۷ |

### برہسپت (وکری مارگی)

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۴/ اکتوبر سے | وکری | ۱۸ | ۰۲ |

### شکر

| تاریخ | |
|---|---|
| ۱۵/ مئی سے | وکری |
| ۲۷/ جون کو | مارگی |

### سنیچر۔ وکری مارگی

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۰۷/ فروری سے | وکری (تُلا) | ۱۹ | ۳۲ |
| ۲۵/ جون سے | مارگی | ۱۳ | ۳۰ |

## گرہوں کا طلوع غروب

منگل سارا سال طلوع رہے گا۔

### (بدھ)

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۷/ جنوری | پورب میں غروب | ۱۷ | ۲۸ |
| ۲۳/ فروری | پچھم سے طلوع | ۱۷ | ۱ |
| ۱۴/ مارچ | پچھم میں طلوع۔ | ۲۰ | ۲۹ |
| ۱۶/ مئی | پورب میں غروب | ۸ | ۱۵ |
| ۰۷/ جون | پچھم سے طلوع | ۲۱ | ۱۵ |
| ۲۰ جولائی | پچھم میں غروب | ۲۵/۳۱ | |
| ۶/ اگست | پورب سے طلوع | ۱۲ | ۴۱ |
| ۲۷/ اگست | پورب میں غروب | ۲۷/۳۸ | |
| ۲۷/ ستمبر | پچھم سے طلوع | ۲۱/۱۵ | |
| ۱۲/ نومبر | پچھم میں غروب | ۹ | ۴۵ |
| ۲۳/ نومبر | پورب سے طلوع | ۲۳ | ۱۸ |
| ۲۶/ دسمبر | پورب میں غروب | ۰۹ | ۳۶ |

### براہسپت

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲/ مئی | پچھم میں غروب | ۷ | ۴۷ |
| ۳۰/ مئی | پورب سے طلوع | ۲۷ | ۳۵ |

### (شکر)

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲/ جون کو | پچھم میں غروب | ۱۴ | ۲۱ |
| ۱۱/ جون سے | پورب میں طلوع | ۲۱ | ۱۵ |

### سنیچر

| تاریخ | | گھنٹہ | منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۸/ اکتوبر | پچھم میں غروب | ۸ | ۶ |
| ۱۱/ نومبر | پورب سے طلوع | ۱۷ | ۵۰ |

## گرہوں کے یوگ ۲۰۱۲ء

- سورج + بدھ (۱۴/ مارچ سے ۲/ اپریل)
- برہسپتی + شکر (۲۹ فروری سے ۲۸/ مارچ)
- سورج + برہسپت (۱۳/ اپریل سے ۱۴/ مئی)
- سورج + بدھ (۵ مئی سے ۲۱ مئی)
- بدھ + برہسپت (۲۱ مئی سے ۴ جون)
- برہسپتی + شکر (۱۷ مئی سے ۳۱ جولائی)
- سورج + برہسپت (۱۷ مئی سے ۱۴ جون)
- بدھ + شکر (۲۱ مئی سے ۴ جون)
- منگل + سنیچر (۲۱ جون سے ۴/ اگست)
- منگل، سنیچر (۱۴/ اگست سے ۲۸ ستمبر)
- بدھ + سنیچر (یکم اکتوبر سے ۲۳/ اکتوبر)
- سورج + سنیچر (۱۷/ اکتوبر سے ۱۶/ نومبر)
- بدھ + راہو (۲۳/ اکتوبر سے ۱۸/ نومبر)
- سورج + راہو (۱۶/ نومبر سے ۱۵/ دسمبر)
- بدھ + شنی (۱۸/ نومبر سے ۶/ دسمبر)

## پانچ گرہی یوگ ۲۰۱۲ء

سورج، برہسپتی بدھ شکر کیتو۔
۲۱ مئی سے ۴ جون تک برکھ راشی پر
سورج چندر، منگل، بدھ اور
۱۰/ اپریل (مین راشی پر)

(از پنڈت پنالال جیوتشی)

# بمطابق ہجری ۱۴۳۳ھ غرّہ کا ثمرہ ۱۲-۲۰۱۱ء عیسوی

۲۷ رنومبر ۲۰۱۱ء اتوار کو یکم محرمؔ یعنی ہجری سن ۱۴۳۳ء کا آغاز ہوگا اتوار کو ہونے سے اسلامی مذہب کے مطابق سال ۲۰۱۲ء میں بادشاہ سال شمس یعنی سورج ہوگا۔ اسلامی مذہب میں مخصوص نئی برش کنڈلی کا داخلہ برکھ لگن میں ہوگا۔ خانہ اول میں کیتو بیٹھا ہے۔ اُس پر سورج بدھ گرہوں کی ساتویں نظر میں پڑ رہی ہیں۔ اور لگن کا مالک شکر آٹھویں خانہ میں چندرماں کے ساتھ ہوکر سنیچر کی زیر نظر میں ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق پاکستان عراق، (بغداد)، ترکی، افغانستان وغیرہ مُسلم ممالکوں کی زیر اثر راشی سنیچر، منگل وغیرہ ناقص گرہوں سے گھری ہوئی ہے۔ جس کے زیر اثر پاکستان، افغانستان، عرق، سوڈان، یمن وغیرہ مسلم ممالک میں اندرونی ساماجک وراجنیتک، سیاسی حالات بے حد پیچیدہ اور غیر یقینی ہونگے۔ افغانستان، پاکستان وغیرہ کچھ مسلم ملکوں میں دہشت گردی، قاتلانہ اور دھماکہ خیز واقعات کی وجہ سے بے قصور وار لوگوں کی جان و مال کے مزید نقصانات کی وجہ سے بے قصور وار لوگوں کی جان و مال کے مزید نقصانات ہونے کا خطرہ ہوگا۔ کہیں سیلاب،

**اسلامی مذہب مطابق نئے سال کی برس کنڈلی**

ابرہسپتی ۱
۳
۲ کیتو
۱۲
۴
۵ منگل
۱۱
۸
بدھ
سورج
۶
۱۰
۷ سنیچر
راہو
۹ شکر چندر

بھونچال اور قدرتی آفات کی وجہ سے بھی نقصانات ہونے کے اشارے ملتے ہیں۔ مسلم ممالک میں کہیں اچانک سیاسی بدلاؤ اور حکومت میں تبدیلیاں ہونے کے بھی یوگ ہیں۔ دکنی ایشیا کے ملکوں میں مذہبی تنازعات زیادہ ہونگے دھوکہ وفریب کی وارداتیں بہت ہوں۔ شاہی طاقتوں میں رنجش اور کھاڑی کے کچھ ملکوں میں خطرناک واقعات درپیش ہوں گے۔ عارضی وسماجی حادثات بہت ہوں۔ گرمی زیادہ پڑنے سے امراض صفرادی اور خارش وغیرہ کی شکایت کثرت ہونگے۔

## مُسلم یعنی ہجری مہینوں کا آغاز (سن عیسوی ۲۰۱۲ء ۔ ہجری ۱۴۳۳ھ)

| ☆ | مہینہ | دن | تاریخ | ☆ | مہینہ | دن | تاریخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ☆ | ۶ صفر | اتوار | یکم رجنوری ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم شعبان | جمعہ (شکروار) | ۲۲ رجون ۲۰۱۲ء |
| ☆ | یکم ربیع الاول | بدھوار | ۲۵ رجنوری ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم رمضان | ہفتہ (سنیچروار) | ۲۱ رجولائی ۲۰۱۲ء |
| ☆ | ربیع الثانی | جمعہ | ۲۴ رفروری ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم شوال | سوم (پیر) | ۲۰ راگست ۲۰۱۲ء |
| ☆ | یکم جمادی الاآول | اتوار | ۲۵ رمارچ ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم ذیقعدہ | منگلوار | ۱۸ رستمبر ۲۰۱۲ء |
| ☆ | یکم جمادی الثانی | سوموار | ۲۳ راپریل ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم ذی الحجہ | جمعرات | ۱۸ راکتوبر ۲۰۱۲ء |
| ☆ | یکم رجب | بدھوار | ۲۳ رمئی ۲۰۱۲ء | ☆ | یکم محرم | جمعہ (شکروار) | ۱۶ رنومبر ۱۴۳۴ھ ہجری |

**مفید اور کارآمد نسخہ جات گھریلو ٹوٹکے:** (۱) شہد خالص ادرک کے پانی میں ملا کر چاٹنے سے ہر قسم کی کھانسی کو فائدہ ہوتا ہے۔ (۲) آلو اور پیاز ایک ساتھ نہ رکھیں ورنہ آلو جلد خراب ہو جائیں گے۔ (۳) صبح اُٹھ کر تانبے کے برتن میں رات کا رکھا پانی پینے سے قبض دور ہو جاتا ہے۔ (۴) مولی اور دہی ایک ساتھ کھانے سے قولنج کا اندیشہ ہو جاتا ہے۔ مسوڑھے نازک ہوں اور خون نکلتا ہو تو گرم پانی [illegible] ملا کر کلیاں کرنے سے آرام ہو جاتا ہے۔ (اُردو کمپوزر: درشن چوہدری جموں)

# سنیچر کی ساڑھ ستی، ڈھیہ اور پایا کا بیورہ بابت ۲۰۱۲ء

سال ۲۰۱۲ء کے شروع سے ہی سنیچر تُلا راشی میں صحیح گردش کریں گے۔ ۷رفروری کو سنیچر وکری ہونگے۔ اور ۱۶ مئی کو وکری حالت میں رہتے ہوئے صبح ۶ بجکر ۳۲ منٹ پر کنیا راشی میں داخل ہونگے۔ ۲۵ جون سے سنیچر مارگی ہوگا اور ۴راگست کی صبح ۸ بجکر ۳۵ منٹ پر سنیچر پھر دوبارہ تُلا راشی میں داخل ہونگے۔ اور سال کے آخر تک تُلا راشی میں ہی گردش کرتے رہیں گے۔

خیال رہے! جب کسی شخص کی پیدائش کنڈلی میں یا جنم یا نام راشی پر سنیچر خراب حالت میں اور وکری ہوکر گردش کر رہا ہو تو اس شخص کو دماغی تناؤ، جسم کو تکلیف اور دھن دولت کے متعلق مزید پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**ساڑھ ستی:۔** جن راشی والے اشخاص کو شنی کی ساڑھ ستی کا اثر ہوتا ہے۔ اُن کو پروارک اور کاروبار کے متعلق الجھنیں، دماغی اور جسمانی تکلیف، اقتصادی پریشانیاں، آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔ بیماری اور دشمنوں کا خوف، بنتے کاموں میں رکاوٹیں، اولاد اور کنبہ کے متعلق پریشانیاں رہتی ہیں۔

**سنیچر کی اڈھیہ** کے زیر اثر متعلق شخص کو خفیہ پریشانیاں، پیچیدہ بیماری، کلیش، دھن کا نقصان، بھائی بندھویوں سے تکرار، دماغی تناؤ، رکاوٹوں اور مالی الجھنوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**☆ تُلا راشی میں گردش کے وقت سنیچر کی ساڑھ ستی اور ڈھیہ ۲۰۱۲ء۔**

**(سال کے شروع سے ۱۵ مئی ۲۰۱۲ تک)**

**☆ شنی ساڑھ ستی:۔** کنیا، تُلا، اور برشچک راشی والے لوگوں کو شنی ساڑھ ستی کے شبھ، اشبھ یعنی ملے جلے اثرات حاصل ہونگے۔

☆ ڈھیہ پھل وچار، کرک اور مین راشی والے لوگوں کو شنی کی اڈھیہ کے ناقص اثرات حاصل ہونگے۔

**☆ سنیچر کا تُلا راشی میں گردش کے دوران مختلف راشیوں پر اثرات۔**

**میکھ راشی:۔** جسم کو تکلیف آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔ اس پر سنیچر کا پایہ، تانبہ ہونے سے صحت میں بہتری، دھارمک (مذہبی) باتوں کی جانب توجہ لگے گی۔ لابھ اور ترقی کے چانس بنیں گے۔

**برکھ:۔** شنی چھٹے ہوتے سے بہت جدوجہد کے بعد دھن لابھ کے ذریعہ بنیں گے۔ لیکن شنی کا پایہ چاندی ہونے سے ترقی، دور دیش کا سفر اور سوچے ہوئے منصوبوں میں کامیابی ملے۔ دھن لابھ کے چانس ملیں گے۔ غیر ملک میں جانے کے موقعہ ملیں گے۔

**متھن راشی:۔** اُونچی تعلیم اور دھن لابھ کے راستہ اور کریئر میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔ دھن دولت کا خرچ زیادہ رہے۔ شنی کا پایہ بھی سونا ہونے سے ترقی کے راستہ میں رکاوٹیں پیدا ہونگی۔ شنی استوتر کا پاٹھ کرنا اچھا شبھ ہو۔ حالات میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔

**کرک راشی:۔** شنی کی ڈھیہ کی وجہ سے جدوجہد اور دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ دھن کا نقصان تناؤ وغیرہ خراب پھل ظاہر ہونگے۔ لیکن اس راشی پر شنی لوہے کا پایہ ہونے سے الجھنوں و رکاوٹوں کے بعد گزارے لائق آمدن کے ذریعات ملیں گے۔ شنی استوتر کا پاٹھ کرنا بہتر ہوگا۔

**سنگھ راشی:۔** اس راشی کو شنی تیسرے خانہ راشی میں تبدیل ہونے سے دھن لابھ، مکان، سواری وغیرہ سکھ سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔ لیکن اس راشی پر شنی کو سونے کا پایہ ہونے سے آمدن کے متعلق فکرمندی رہے گی۔ صحت بھی کچھ ٹھیک نہ رہے گی۔ شنی استوتر کا پاٹھ کرنا شبھ ہوگا۔

**کنیا راشی:۔** کو شنی دوئم خانہ پر راس تبدیل کرنے سے شنی ساڑھ ستی کا ناقص اثر ابھی رہے گا۔ آمدن کم خرچ زیادہ رہیں گے۔ مالی پریشانیوں کی وجہ سے دماغی تناؤ رہے۔ لیکن اس راشی کو شنی کا پایہ تانبہ ہونے سے گزارے لائق آمدن کے کچھ سادھن بنتے رہیں گے۔

**تُلا راشی:۔** پر شنی کی گردش ہونے سے ساڑھ ستی کی وجہ سے دماغی تناؤ اور گھریلو اُلجھنیں زیادہ ہونگی۔ اگرچہ اس راشی پر شنی شرف یعنی اوچ کا ہونے اور پایہ چاندی ہونے سے دھن دولت کا فائدہ مکان زمین یا

سواری وغیرہ کے سکھ حاصل ہونگے۔غیر ملک کا سفر بھی ممکن ہے۔

برچھک راشی :۔ اس راشی کو شنی بارہویں خانہ پر شنی ساڑھ ستی ہونے سے آمدن کم اور خرچ زیادہ ہو۔گھریلو مسائل کی وجہ سے اُلجھنیں بڑھیں گی بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہو۔اس راشی پر شنی کا پایہ لوہا ہونے سے جسم کو تکلیف تناؤ اور جدوجہد زیادہ رہے گی۔شنی استوتر کا پاٹھ کرنا اچھا ہوگا۔نیا کام شروع کرنا ابھی ٹھیک نہیں۔

دھن راشی :۔ کو شنی گیارہویں خانہ میں ہونے سے بہت محنت مشقت کے بعد ہی دھن حصولی ہوگی۔گزارے لائق آمدن کے ذریعہ بنیں گے۔اس راشی پر شنی کا پایہ تانبہ ہونے سے نوکری میں ترقی اور دھن لابھ کے چانس ملیں گے۔نوگرہ استوتر کا پاٹھ کرنا اچھا ہوگا۔

مکر راشی :۔ کو شنی دسویں خانہ پر تبدیل ہونے سے رکاوٹون کے باوجود گزارے یوگ آمدن کے ذریعات بنتے رہیں گے۔لیکن اس راشی کا پایا سونا ہونے سے جدوجہد زیادہ رہے گی۔آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔

کنبھ راشی:اس راشی پر شنی نو میں ہونے سے کاروبار میں بہت مشکل حالات اور جدوجہد رہے گی۔آمدن کم اور خرچ زیادہ رہیں گے۔صحت کے متعلق خاص احتیاط برتیں۔اس پر شنی کا پایا چاندی ہونے سے گزارے لائق آمدن کے ذریعات بنتے رہیں گے۔اِن کو شنی استوتر کا پاٹھ کرنا اچھا ہوگا۔شنی وار کے۔

مین راشی :۔ اس راشی پر سنیچر آٹھویں ہونے سے شنی کی ڈھیہ ہوگی جس کے زیر اثر کاروبار میں رکاوٹیں اور گھریلو اُلجھنیں رہیں گی۔دھن کا لابھ بھی معمولی ہوگا۔اس راش پر پایا لوہا ہونے سے سال کے پیشتر حصہ میں اچانک دھن کا نقصان اور صحت خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔شنی استوتر کا پاٹھ کرنا اور شنی کا دان کرنا شبھ ہوگا۔

☆ ۱۶ مئی سے مین کے چندرماں کے وقت سنیچر پھر کنیا راشی میں داخل ہوگا۔سنیچر کنیا راشی میں ۳ اگست تک گردش کرے گا۔سنیچر کا کنیا راشی میں قیام کا پھل ہم اگرچہ گزشتہ سال کی جنتری میں لکھ چکے ہیں۔لیکن سال ۲۰۱۲ء میں راشی تبدیلی کے وقت سنیچر کے پایہ میں فرق پڑ جائے گا۔مختصر طور اس کے اثرات اس طرح سے ہونگے۔

## ☆ کنیا راشی میں گردش کے دوران مختلف راشیوں پر شنی کا اثر (۱۶ مئی سے ۳ اگست تک)

میکھ راشی۔ سنیچر چھٹے خانہ میں گردش کرنے اور پایا لوہا ہونے سے بہت مشکل اور مخالف حالات کا سامنا رہے گا؟ گزارے لائق آمدن کے ذریعات بنتے رہیں گے۔خرچ زیادہ اور مشکلیں بڑھیں گی۔

برکھ راشی: سنیچر پانچویں خانہ پر راشی تبدیل کرنے سے رکاوٹیں پیدا ہونگی۔جسم کو تکلیف اور گھر کے متعلق خفیہ پریشانی ہو۔اپنے مقصد میں بڑی مشکل کے بعد کامیابی حاصل ہو،اس راشی پر شنی کا پایا سونا ہونے سے نزدیکی تعلق والوں سے تکرار و من مٹاؤ۔دشمن اور بیماری کا ڈر ہوگا خرچ بڑھے گا،دماغی تناؤ بھی بڑھے گا۔

متھن راشی: سنیچر چوتھے ہونے شنی کی ڈھیہ ہوگی۔ جس کے زیر اثر جدوجہد دھن دولت کا نقصان تناؤ وغیرہ ناقص اثرات پیدا ہونگے۔پایا تانبہ ہونے سے کچھ آمدن ہوگی۔فضول خرچ بڑھیں گے۔شنی استوتر کا پاٹھ کرنا شبھ ہوگا۔

کرک۔ راشی پر سنیچر تیسرے خانہ پر راشی بدلنے سے دھن کا فائدہ مکان سواری وغیرہ سہولتوں میں اضافہ ہوگا۔سنیچر کی پایا چاندی ہونے لابھ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔لیکن خرچ بڑھیں گے اور دماغی پریشانیاں میں بھی اضافہ ہوگا۔

سنگھ راشی۔ اس راشی پر سنیچر کی ساڑھ ستی کا اثر ابھی رہیگا۔گھریلو اور مالی الجھنیں ہوں۔آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہونگے۔اس راشی پر شنی کا پایا لوہا ہونے سے مالی مسائل بڑھیں گے اور خرچ بھی زیادہ ہونگے۔ہر منگلوار کا برت رکھنا بہتر ہوگا۔

کنیا راشی۔ پر شنی ساڑھ ستی کا اثر ہونے سے کاروبار اور گھریلو اُلجھنیں بڑھیں گی۔لیکن اس پر شنی کا پایا تانبہ ہونے سے گزارے یوگ آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔شنی استوتر کا پاٹھ کرنا شبھ ہوگا۔

تلا راشی۔ شنی بارہویں خانہ پر گردش ہونے سے دوڑ دھوپ زیادہ ہوگی آمدن کم خرچ بھی زیادہ ہونگے۔شنی کا پایہ سونا ہونے سے دماغی تناؤ و پریشانیاں زیادہ ہونگی۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔

برشچک راشی ۔ اس راشی پر شنی کی تیسری نظر ہونے سے گھریلو پریشانیاں اوراخراجات بڑھیں گے۔لیکن چاندی کا پایا ہونے سے اچانک دھن لابھ اور ترقی کے بھی چانس ہونگے۔

دھن راشی۔ شنی دسویں خانہ پر تبدیل کرنے اور پایا لوہا ہونے سے سے کاروبار کے متعلق جدوجہد زیاہ رہیگی۔ شروع میں گھریلو اُلجھنیں،اور دھن کے متعلق پریشانیاں پیدا ہونگی۔ دوئم حصہ میں گذارے لائق فائدہ اور ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔

مکرراشی:۔ کو سنیچر نویں خانہ میں ہونے سے دھن لابھ اور ترقی کے راستہ میں اڑچنیں پیدا ہونگی ۔سنیچر کا پایا بھی تانبہ ہونے سے گزارے لائق آمدنی کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔شو لنگ کی اپاسنا اور سوموار کا برت رکھنا مبارک ہوگا۔

کنبھ راشی۔ پر شنی کی ڈھیہ ہونے سے دماغی تناؤ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں لیکن اس راشی کو سنیچر کا پایا چاندی ہونے سے گزارے یوگ آمدن ہوگی۔کچھ بگڑے کاموں میں بہتری ہوگی۔

مین راشی۔ ساتویں شنی ہونے سے کاروباری پریشانیاں بڑھیں گی آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔شنی کا پایا بھی سونا ہونے سے دماغی پریشانیاں اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔شنی استوتر کا پاٹھ کرنا اچھا ہوگا۔

(نوٹ)

۴؍اگست ۲۰۱۲ سے سنیچر کنبھ کے چندرماں کے وقت دوبارتُلا راشی میں داخل ہوگا۔اور سال کے آخر تک اسی راشی میں گردش کرے گا۔اس گردش کے دوران جنرل اثرات تُلا راشی کی گردش سال کے پہلے نصف حصہ کی گردش جسے ہی ہونگے لیکن شنی کے پایا میں تبدیلی ہوجانے کی وجہ سے پھلا دیش میں بھی کچھ فرق آجائے گا۔

مثال کے طور پر میکھ،کنیا راشیوں کو پہلے (۱۵مئی تک) تانبہ اور کنبھ راشی کو چاندی کا پایہ ہونے سے کچھ اچھے اثرات ہونگے لیکن ۴؍اگست ۲۰۱۲ء کے بعد میکھ،کنیا و کنبھ راشی والوں کو شنی کا پایا سونا ہوجانے سے دوئم حصہ میں ان راشی والوں کو نسبتاً گھریلو و مالی حالات کے متعلق کشمکش زیادہ ہوگی اور گھریلو پریشانیا بڑھیں گی۔

☆متھن و مکرراشی والوں کو سال کے نصف پہلے حصہ میں شنی کا پایا سونا ہونے سے اقتصادی پریشانیاں زیادہ ہونگی۔لیکن ۴؍اگست سے متھن و مکرراشی پر چاندی کا پایا ہوجانے سے حالات میں کچھ بہتری کے چانس ہونگے۔سنگھ راشی والوں کو پہلے حصہ میں شنی کا پایا سونا ہونے سے پریشانی کُن حالات رہیں گے۔جبکہ ۴؍اگست کے بعد سنگھ راس کو شنی تانبہ کے پایا میں ہونے دھن دولت کی نظر سے بہتر ثابت ہوگا اور کچھ بگڑے کام بنیں گے۔

☆باقی راشی والوں (یعنی برکھ،کرک،تُلا،برشچک،دھن و مین) کو شنی کا پایا یکساں رہنے سے تقریباً پہلے جیسے حالات کا سہی سامنا کرنا ہوگا۔اس کے لئے سنیچر کا تُلا راشی میں گردش کے اثرات ان صفحوں کے شروع میں ملاحظہ فرمائیں۔

**شنی ساڑھ ستی۔**

ڈھیہ و پایہ کے ناقص اثر کے شانتی کیلئے ۲۳ ہزار کی تعداد میں جپ کرنا اس کے بعد ۱۰ فیصد اعداد میں کسی پنڈت جی سے ہون کروانا مبارک ہوتا ہے۔اس کے علاوہ سنیچر کا برت رکھنا۔اڑو (ماش) ساپت دھان کالے کپڑے لوہے اور تیل کے متعلق اشیا کا دان کرنا شری شوشنکر و ہنومان چالیسہ کا پاٹھ کرنا نیلم کا نگ دھارن کرنا اور شنی استوتر کا پاٹھ و دان کرنا فائدہ مند ہوتا ہے۔

**شنی کا بیج منتر۔**

اوم پرانگ پرینگ پرونگ سیہ شنیہ نمہ۔تعداد ۲۳ ہزار۔

**شنی کا ویدمنتر۔**

اوم شنو دیوی ربھشٹیائے آپو بھونتو پیتیے شیور بھیردنتو نہ

۔اوم سنیچرائے نمہ۔

نوٹ:نوگرہ استوترا اور شنی استوترا اور دیگر بھی گرہوں کے استوتر ہماری ہندی میں چھپی اپایوں کے متعلق چھپی کتاب میں دیکھ سکتے ہیں۔

سنیچر اور دیگر سبھی گرہوں کے ماہرین اپائے جاننے کے لئے ہماری شائع شدہ کتاب ہندی میں انشٹ گرہوں کے چمتکاری اُپائے صفحہ (240) قیمت-/175 روپے منگوا کر مطالعہ کریں۔

(مصنف پنڈت پنّا لال جیوتشی جنرل بک ڈپو جالندھر فون 2457959)

# برہسپت کا میکھ و برکھ راشی میں گوچر پھل ۲۰۱۲ء

سال ۲۰۱۲ء کے شروع سے برہسپت میکھ راشی میں ہی گردش کر رہے ہیں۔ ۱۶ مئی ۲۰۱۲ء تک برہسپت میکھ راشی میں ہی گردش کرتے رہیں گے۔ ۱۷ مئی ویروار کو ریوتی نچھتر کے وقت صبح ۹ بجکر ۳۵ منٹ پراتی چارگتی سے برکھ راشی میں داخل ہونگے۔
۴ اکتوبر ۲۰۱۲ء سے برہسپت وکری ہوگا۔ سال ۲۰۱۲ء کے آخر تک وکری حالت میں برکھ راشی میں ہی گردش کرتے رہیں گے۔ برہسپت کا میکھ راشی پھل داخلہ کا پھل اگرچہ ہم گزشتہ سال کی مفید عالم جنتری میں لکھ چکے ہیں۔ پھر بھی ناظرین کی سہولیت کے لئے دوبارہ لکھ رہے ہیں۔

## ☆ برہسپت کا میکھ راشی میں داخلہ کا پھل ۲۰۱۲ء تک

(یکم جنوری سے ۱۶ مئی ۲۰۱۲ء تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمدن کم خرچ زیادہ ہونگے۔ جسم کو تکلیف گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی | آرام کم جدوجہد زیادہ فضول خرچی بڑھے گی گھریلو الجھنیں اور خرچ بھی بہت بڑھیں گے | بگڑے کاموں میں کچھ سدھار زمین سواری وغیرہ سکھ حاصل ہوں خرچ بھی زیادہ ہوں | آمدن کم خرچ زیادہ ہونگیں گھریلو الجھنیں بڑھیں گی تناؤ ہوگا۔ | دھن لابھ بھاگیہ مین اڑچنوں کے بعد کامیابی ہو۔ خرچ زیادہ ہونگے۔ | بلاوجہ دوڑ دھوپ بڑھے کسی نزدیکی رشتہ دار سے بگاڑ آمدن کم خرچ زیادہ ہوں گے | خاص محنت کے بعد گزارے یوگ دھن لابھ کے چانس بنیں گے۔ خرچ زیادہ بڑھیں۔ گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی | بنتے کام میں اڑچنیں جسم کو تکلیف بیماری وخرچ زیادہ ہونگے۔ | گھر میں کسی مبارک کام پر خرچ ہوگا زمین جائداد اور سواری وغیرہ حاصل ہوں ترقی کے چانس ہونگے۔ | آرام کم اور جدوجہد زیادہ ہوگی سواری وغیرہ کے متعلق پریشانی وخرچ زیادہ ہو۔ | بہت شکست کے بعد گزارے لائق آمدن کے ذریعہ ہونگے۔ خرچ بھی بڑھیں گے۔ | اچانک دھن لابھ ترقی کے موقعہ دھارمک کاموں میں دلچسپی ہوگی مگر خرچ بڑھیں گے۔ |

## برہسپت کا برکھ راشی میں داخلہ کا پھل ۲۰۱۲ء

(۱۷ مئی سے سال ۲۰۱۲ء کے آخر تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فضول خرچی بڑے گی آمدن کم لیکن خرچ بہت زیادہ بڑھیں گے دماغی تناؤ | جدوجہد زیادہ آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔ صحت میں بھی خرابی ہو۔ | بنتے کاموں میں اڑچنیں آمدن کم خرچ زیادہ ہونگے۔ دماغی تناؤ بڑھیں گے کسی سے دھوکہ ملے گا | رکاوٹوں کے باوجود گزارے یوگ آمدن کے ذریعات بنتے رہیں گے۔ مگر اخراجات بڑھیں گے | اپنے نزدیکی لوگ بھی پرایوں جیسا برتاؤ کریں گے خرچوں میں اضافہ ہوگا۔ | آرام کم اور جدوجہد زیادہ ہو سواری مکان وغیرہ پر خرچ زیادہ ہونگے۔ گھریلوں پریشانیاں بڑھیں گی۔ | اچانک دھن لابھ کے موقعہ زمین سواری وغیرہ سے فائدہ لیکن خرچ بھی بڑھیں گے۔ | دھن کا خرچ زیادہ آمدن تھوڑی ہو گھریلو مسائل و الجھنوں وغیرہ سے تناؤ بڑھے گا۔ | اڑچنوں کے بعد بھاگیہ میں لابھ وترقی کے چانس جون کے بعد خرچ زیادہ ہونگے۔ | آمدن کم لیکن خرچ زیادہ ہونگے۔ کسی مبارک کام پر خرچ ہونگے۔ | کشمکش کے بعد گزارے یوگ آمدن کے ذریعات بنیں گے زمین سواری وغیرہ کی خوشی ملے گی | کوششیں میں کامیابی کوئی بگڑا ہوا کام انجام کو حاصل ہوگا اور کوئی خوشخبری بھی ملے گی۔ |

## برہسپت کے ناقص۔

(خراب) اثرات کی شانتی (اپائے) کے لئے ویروار کا برت رکھنا پکھراج دھارن کرنا۔ چنے کی دال پیلے کپڑے کانسہ کا برتن کیلئے لڈو اور دھارمک گرنتھ اور برہسپت کے نیچے منتر۔ اوم گرام گریم گروم گورو ے نمہ کا پاٹھ ۱۹ ہزار کی تعداد میں ودھی مطابق کرنا مبارک ہوتا ہے۔ اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی کنڈلی میں برہسپتی ناقص اثر کر رہا ہو تو اس کو بھی پکھراج دھارن کروایا جاتا ہے۔

اپایوں کے متعلق بڑی وتفصیل والی کتاب ہندی بھاشا میں چھپ کر تیار ہے قیمت بذریعہ ڈاک خرچ -/200 روپے۔ جنرل بک ڈپو اڈا ہوشیار پور جالندھر سٹی۔

# راہو، کیتو کا گوچر پھل ۲۰۱۲ء

سال ۲۰۱۲ء کے شروع میں راہو برشچک راشی میں اور کیتو برکھ راشی میں گردش کر رہا ہے۔ سال ۲۰۱۲ء میں ۲۲ردسمبر تک راہو برشچک راشی میں ہی اور کیتو برکھ راشی میں ہی گردش کرتے رہیں گے۔ ۲۳ردسمبر ۲۰۱۲ کی شام کے ۶ربجکر ۳۹ منٹ پر راہو تلا راشی میں اور کیتو میکھ راشی میں گردش کریں گے۔ اور وہ دونوں سال کے آخر تک انہیں راشیوں میں گردش کرتے رہیں گے۔

## راہو کا برشچک راشی میں گردش کا پھل ۲۰۱۲ء

(یکم جنوری سے ۲۲ردسمبر ۲۰۱۲ء تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بہت جدوجہد کے بعد دھن لابھ گھر میں کوئی مبارک کام انجام ہو | گھریلو اُلجھنوں کے باوجود گزارے یوگ آمدن کے ذریعہ بنیں گے | آمدن کم جدوجہد زیادہ ہو جس کو تکلیف دشمنوں خوف ہو | کاروبار میں دھن نقصان نزدیکی لوگوں سے تکرار پیدا ہو تناؤ بڑے | بہت محنت سے بھی آمدنی میں اضافہ نہ ہو سکے | خاص کوشش سے سوچی اسکیموں میں کامیابی نہ ہو پائے | کسی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے سواری کی حیثیت حاصل ہو | کوشش کرنے پر گزارے لائق روزی حاصل ہو۔ مگر خرچ بھی بہت ہوں | گھریلو کاروباری اُلجھنوں میں اضافہ بنے کام بگڑنے سے پریشانیاں بڑھیں گی | کسی نزدیکی کی دوست کے ساتھ تکرار آمدن کم خرچ زیادہ ہونگے | کچھ فضول خرچی بڑھے گی بنتے کام میں اڑچنیں دماغی تناؤ بڑھے گا۔ | بہت محنت کے بعد بگڑے کام بنے سواری کا سکھ حاصل ہو۔ مگر خرچ بھی بڑھیں گے۔ |

## کیتو کا برکھ راشی میں گردش کا پھل ۲۰۱۲ء

(یکم جنوری سے ۲۲ دسمبر ۲۰۱۲ء تک)

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دھن لابھ مدھم کسی عزیز سے تکرار خرچ بڑھے الجھنیں ہوں گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے تناؤ رہے۔ | بگڑے کاموں میں سدھار اچانک دھن لابھ سواری وغیرہ سکھ حاصل ہو | آمدن کم جدوجہد زیادہ ہو جسم کو تکلیف دشمنوں سے خوف ہو | جسم کو تکلیف عزیز کی طرف سے دھوکہ پریشانی ہو | فضول خرچی بڑھے بنتے کام میں اڑچنیں دماغی تناؤ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ | محنت کے بعد بگڑے کام بنیں سواری سکھ حاصل ہو لیکن گھریلو خرچوں میں اضافہ ہوگا | جدوجہد کے بعد دھن لابھ گھر میں کوئی مبارک کام انجام ہو اور کوئی خوشی کی خبر ملے گی | آمدنی کم اور فضول خرچی میں اضافہ پریشانی بڑھے گی | بہت کشمکش کے بعد سکھ کے ذرائع میں اضافہ خرچ بہت رہیں | سواری سکھ دوست سے ملاقات بدیش جانے کا پروگرام بنے گا لیکن اڑچنیں رہیں گی۔ | آمدنی کے ذرائع میں اضافہ کوئی بگڑا کام بنے۔ عزیز لوگوں کے ساتھ تعلق بنیں گے | گھریلو کلیش کی وجہ سے پریشانی آمدن کم خرچ زیادہ ہونگے |

**راہو اور کیتو گرہوں کی شانتی۔** راہو کے ناقص اثر دور کرنے کیلئے تل تیل بھورے رنگ کا کپڑا کمبل ناریل سنت ناجا سپت دھانیہ کالے پھول لوہے کا برتن دان اور پنڈتوں کو باجرہ وغیرہ ڈالنا مبارک اپائے کرنے سے پہلے اپنی جنم پتری کسی یوگ جیوتشی کو دکھا لینی اہیئے۔ راہو کے بیج منتر۔ اوم بھرام بھریم بھروم سیہ راہوے نمہ۔ منتر کا ۱۸ ہزار کی تعداد میں جاپ کرنا چاہیے۔

**کیتو شانتی کیلئے۔** اوم سرام سریم سروم سیہ کیتو شانتی کیلئے۔ جنتر کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جپ شری گنیشا شوکر کا پاٹھ سپت دھانیہ لوہے کا چاکو رنگدار تیل تانبہ کا برتن وغیرہ دان کریں۔

دیگر شانتی کیلئے ہماری چھپی ہوئی کتاب انشٹ گرہوں کے چمتکاری اُپائے ونوٹکے (ہندی میں)

قیمت -/200 روپے بمعہ ڈاک خرچ منگوا کر فائدہ اُٹھائیں۔ جنرل بک ڈپو جالندھر۔

# نوروز عالم افروز اُفق اہل یونان ۲۰/۲۱ مارچ ۲۰۱۲ء

نوروز عالم افروز یعنی دُنیا کے آغاز کا اوّل دن، دُنیا کے مختلف مذاہب نے اپنی اپنی روایات کے مطابق نوروز کا ایک خاص دن مقرر کیا ہے۔ اہل ہندو ویدشاستروں کے مطابق چیت شُدی یکم تتھی سے برہماجی نے (کائنات) دُنیا کا آغاز کیا تھا۔ جبکہ اہل نجوم بحساب شمس یکم بیساکھ سے شمسی سال کا آغاز ہوتا ہے۔ اہل اسلام کا نوروز یکم محرم سے ہجری سن کا آغاز کیا جاتا ہے۔ اہل کرسچین (یورپ) کا نوروز یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے۔

علم جیوتش کے مطابق آفتاب اپنے محور پر سیدھی رفتار سے بارہ راشیوں میں گردش کرتا ہوا ایک سال کے بعد پھر لفظ اعتدال کے عین مشرق مین برج حمل (میکھ راشی) میں داخل ہوتا ہے۔ اِسی روز سے سال کا نیادن شروع ہوتا۔ اہل ہندنرائین بحساب کے مطابق یکم بیساکھ کہتے جاتا ہے۔ اہل یونان اور علم جفر کے ماہرین کے لئے یہ دن بڑا مبارک مانا جاتا ہے۔ یہ وقت عمل اور تعویزات تیار کرنے کے لئے نہایت متبرک اور پُرانا اور پُرتاثیر مانا جاتا ہے۔

بادشاہ سال منگل (مریخ) اہل یونان

۶ منگل
۴
۷
راہو
سنیچر
۵
۳
۸
۲ برہسپتی
شکر
۱
سورج
کیتو
۹
۱۱
۱۰
۱۲
چندر بدھ

بادشاہ سال شکر (زہرہ) اہل ہند

۷ سنیچر
۵ منگل
۸
راہو
۶
۴
۹
۳
۱۰
۱۲
سورج
بدھ
چندر
۲
کیتو
۱۱
۱
شکر
برہسپتی

## تحویل آفتاب عالمتاب پر نقطہ اعتدال :۔

اہل یونان کے حساب سے تاثیرات کو ظہور کا داخلہ برس ۲۰ مارچ ۲۰۱۲ بروز منگلوار شت بھِکا پچھتر تر ودشی تتھی کے وقت شام کے ۴ بجکر ۱۵ منٹ پر بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق سنگھ لگن میں نقطہ اعتدال میں واقع ہوگا۔ بادشاہ سال منگل (مریخ) خانہ دوئم میں چندر اور کیتو گرہوں کے ساتھ پڑا ہے اس پر براہسپت کی منگل پر خاص نظر پڑ رہی ہے۔ گرہ چال کے مطابق آئندہ سال کے دوران دُنیا کے مختلف سیاسی طاقتوں کے درمیان کھنچا ذبڑھے گا۔ افغانستان، پاکستان، عرب ممالک اور بھارت میں جنگ اور لڑائی کی وارداتیں ہوں گی۔ اتری پچھمی وایشیا کے کچھ ملکوں میں دہشت گردی کی وارداتیں بڑھیں گی۔ بادشاہ سال منگل (مریخ) کے مالک فلک پنچم جو بندر کی سواری کئے ہوئے ہاتھ میں برچھی لئے ہوئے لباس سرخ پہنے سر پر شاندار لال رنگ کی کلغی اور ہاتھ میں گلاب کا پھول لئے اپنے عہدہ پر شان سے قائم رہے گا۔ اس کی خوراک انگور، سیب، کیلا، انار، مالٹا، انجیر، امرود، پھل اور رنگدار مٹھائی ہوگی۔

## عمل تحویل آفتاب :

وقت شام کے ۴ بجکر ۱۵ منٹ سے شروع ہو کر رات ۸ بجکر ۳۰ منٹ تک ہوگا۔ اس عرصہ خاص پر تاثیر اور مبارک ہوگا۔ اس عرصہ میں عملیات اور تعویز تیار کرنا خاد کی عبادت کرنا اور جس انوشٹھان کرنا وغیرہ بڑا پر تاثیر ہوتا ہے۔ عامل کو چاہیے کہ بروقت تحویل اشنان وغیرہ کر کے صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک علیحدہ کمرے میں بیٹھ کر خدا کی بندگی اور اپنے ذاتی ایشٹ دیو کی عبادت کریں خوشبودار اگربتی یا دھوپ جا کر مشرق کی جانب منہ کر کے بیٹھ جائیں۔ اور چاند میں خدا (ایشور) کی چھایہ تصور کرتے ہوئے بھوج پتر یا چاندی یا تانبہ کی پلیٹ پر ذیل لکھے جنتر یا تعویز کو اپنی ضرورت کے مطابق کوئی سا جنتر، تعویز یا عمل مور یا انار کی کلم سے اشٹ گندھ کی سیاہی سے لکھ کر اپنے پاس یا کسی پاک جگہ پر رکھیں۔ جب کسی خاص جگہ یا حاکم کے پاس جاتا ہو تو اس جنتر رتعویز کو اپنے پاس رکھیں خدا (ایشور) کی مہربانی سے بہت سی دنیاوی مشکلات اور نحوس غم سے نجات اور راحت پائیگے۔

**اشت گندھ**:۔ سرخ چندن، سفید چندن، مشک، کنور، خس، اگر، تگر، کیسر اور کستوری، ان آٹھ چیزوں کا گنگا جل یا پاک جل میں گھول کر سیاہی تیار کر کے تعویز بنالیں۔

# مفید اور کارآمد جنتر ومنتر

## اولاد کے لئے جنتر

| ۸ | ۲ | ۴ | ۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳۷ | ۳۰ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۳۴ | ۳ |
| ۳۵ | ۳۵ | ۶ | ۴ |

اس جنتر کو نوروز کے دن سے گیہوں کی روٹی پر لکھ کر وہ روٹی کالے کتے کو کھلادیں مالک چاہے گا تو آپ کی مراد بہت جلدی پوری ہوجائے گی۔ لیکن جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

## کارج سِدھ جنتر

| ۷ | ۲ | ۱۲ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۱ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۹ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۳ | ۱۰ | ۵ | ۴ |

اس جنتر کو نوروز کے دن سے گیہوں کی روٹی پر لکھ کر وہ روٹی کالے کتے کو کھلادیں مالک چاہے گا تو آپ کی مراد بہت جلدی پوری ہوجائے گی۔ لیکن جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

## پردیسی کی واپسی کا جنتر

| ۱ | ۱۵ | ۸ | ۳۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۵ | ۵۲ | ۴ |
| ۱۳ | ۲۴ | ۱۳ | ۹ |
| ۰۶ | ۷۲ | ۲۵ | ۷۲ |

اس جنتر کو نوروز کے دن سے گیہوں کی روٹی پر لکھ کر وہ روٹی کالے کتے کو کھلادیں مالک چاہے گا تو آپ کی مراد بہت جلدی پوری ہوجائے گی۔ لیکن جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

## پرانی بیماری دور کرنے کا جنتر

| ۷۰ | ۷۷ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۳ | ۷۴ | ۷ |
| ۷۶ | ۷۱ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۷۲ | ۱۵ |

اس جنتر کو نوروز کے دن سے گیہوں کی روٹی پر لکھ کر وہ روٹی کالے کتے کو کھلادیں مالک چاہے گا تو آپ کی مراد بہت جلدی پوری ہوجائے گی۔ لیکن جب تک اولاد پیدا نہ ہو عبادت کرتے رہیں۔

# لال کتاب کے مطابق

## عمر کے مختلف حصوں پر گرہوں کے اثرات

لال کتاب کے مطابق ۱۲ سال کے بچے کی قسمت کا کوئی اعتبار بھروسہ نہیں ہوتا۔ (۷۰) سال کے بعد آدمی کی اپنی قسمت کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا اور نصیب اس بچوں کے نصیب اس کے بچوں کے نصیب یا خدا کی عنایت پر منحصر رہتا ہے۔ ۳۵ سال میں پورے نوہ گرہ چل کر پورا چکر نیچے لکھے نقشہ پورا کرتے ہیں۔ ہر ایک گرہ کے اثرات کا عرصہ سال صرف اس آدمی کی عمر کے حساب سے دیئے گئے ہیں۔

| نام گرہ | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر |
|---|---|---|---|
| سنیچر | ا سے ۶ سال تک | ۳۶ سے ۴۱ سال | ۷۱ سے ۷۶ سال |
| راہو | ۷ سے ۱۲ سال | ۴۲ سے ۴۷ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال |
| کیتو | ۱۳ سے ۱۵ سال | ۴۸ سے ۵۰ سال | ۸۳ سے ۸۵ سال |
| برہسپت | ۱۶ سے ۲۱ سال | ۵۱ سے ۵۶ سال | ۸۶ سے ۹۱ سال |
| سورج | ۲۲ سے ۲۳ سال | ۵۷ سے ۵۸ سال | ۹۲ سے ۹۳ سال |
| چندرماں | ۲۴ ویں سال | ۵۹ واں سال | ۹۴ ویں سال |
| شکر | ۲۵ سے ۲۷ سال | ۶۰ سے ۶۲ سال | ۹۵ سے ۹۷ سال |
| منگل | ۲۸ سے ۳۳ سال | ۶۳ سے ۶۸ سال | ۹۸ سے ۱۰۳ سال |
| بدھ | ۳۴ سے ۳۵ سال | ۶۹ سے ۷۰ سال | ۱۰۴ سے ۱۰۵ سال |



# آج کا دن کیسا گزرے گا؟

جس روز یہ معلوم کرنا ہو کہ آج کا دن کیسا گزرے گا تو پہلے اپنے نام کا پچھتر بارہ راشیوں کے سالانہ پھل والے صفحات سے اپنے نام کے ہندسہ کے پچھتر کو معلوم کریں پھر مفید عالم جنتری کے مہینوں والے صفحوں سے (مہینہ تاریخ) کے سامنے اس روز کا پچھتر معلوم پڑے۔ اس کو چکر ریں نمبر درج کریں پھر اس سے ابھیجت سمیت تمام ۲۸ پچھتروں کا چکر (نقشہ) میں لکھے ہندسوں کے شمار کے مطابق لکھ لیں پھر غور کریں کہ آپ کے نام پچھتر کس جگہ پڑا ہے۔ اگر اپنے نام کا پچھتر دائرہ کے اندر پڑا ہے تو اس روز دھن کا فائدہ کسی ہر دلعزیز شخص سے ملاقات ہوگی۔ اگر پچھتر کا شمارہ دائرہ کے باہر (0) نشانات پر پڑے تو دن کا آدھا حصہ اخراجات اور فکر مندی میں بیتے گا اور دن کا نقصان ہونے کا ڈر ہوگا۔ مثال کے طور پر اگر کسی روز جنتری میں لکھا پچھتر دیکھنے کو ملے تو مگھا کو نمبر پر لگا کر اس کے آگے پوربا بھاگنی کو بھی نمبر ۲ پر تو شول لگائیں گے۔ ۲۸ پچھتروں کی شمار اسی طرح سے ہوتی ہے۔



# گم شدہ چیز کا سراغ نکالنا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۵ | ۲۲ | ۱۹ |
| ۱۳ | ۱۸ | ۱۳ | ۲۴ |
| ۲۷ | ۲۰ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۲۶ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۱ |

جب کوئی چیز کھو جائے اور اس کا حال معلوم کرنا چاہیں تو یہ تعویز کاغذ پر لکھ کر مٹی کے نئے دیئے یعنی چراغ میں سرسوں (کوڑہ) تیل ڈال کر جلائیں اور تعویز روئی میں لپیٹ کر اس کی بتی روشن کریں۔ اب کسی خورد سال لڑکے یا لڑکی کو جس کی عمر نو دس سال ہو اور خوبصورت ہو چراغ کے سامنے بیٹھائیں اور ہدایت کریں کہ وہ چراغ کی بتی کی طرف غور سے دیکھتا رہے۔ بس جب اسے کوئی غیر معمولی نظر آئے تو اس سے گم شدہ چیز کے متعلق سوالات کریں اور جن لوگوں پر اٹھالے جانے کا شبہ ہو ان کا نام لیں۔ وہ چیز کا درست پتہ بتائیگا۔ اسی طریقہ سے ہر قسم کے حالات دریافت کر سکتے ہیں۔ یعنی جب لڑکے کو غیر معمولی شکلیں نظر آئیں تو اس سے اپنے مطلب کے سوالات کریں۔ وہ صحیح جواب دیگا اور مطلب پورا ہو جائیگا۔

# سروارتھ سدھ یوگ / امرت سدھ یوگ ۲۰۱۲ء

کسی بھی خاص کام کو شروع کرنے کیلئے جلدی میں کوئی مخصوص مہورت نہ ملتا ہو تو نیچے تحریر شدہ مہورتوں (سروارتھ سِدھ وغیرہ) سے کوئی مبارک مہورت کو اختیار کر کے شُبھ مبارک کام کا آغاز کر سکتے ہیں۔ سروارتھ سِدھ یوگوں میں معاہدہ کرنا، امتحان، نوکری چناؤ وغیرہ کے لئے درخواست کرنا، زمین سواری زیورات وغیرہ کی خرید کرنا شُبھ ہوگا۔ امرت سِدھ یوگوں میں سروارتھ یوگوں والے کام شروع کرنے کے علاوہ بارہ شادی کروانا، پریم (محبت) کی شادی کرنا کسی مقصد کیلئے جنتر منتر کرنا مبارک ہوتا ہے۔ روِی یوگ میں سروارتھ سِدھ یوگوں کی طرح سے ہی مبارک ہوتے ہیں۔ امرت سِدھ یوگ میں سروارتھ سِدھ یوگ میں کرنے والے کام، کسی خاص مقصد کے لئے انوشٹھا کرنا، جنتر منتر اور تنتر کے لئے پریوگ کرنا جیسے دشمن کو مارنا، وشی کرن وغیرہ مبارک ہوتا ہے۔

| سروارتھ سدھ یوگ | | سروارتھ سدھ یوگ | | سروارتھ سدھ یوگ | | امرت سدھ یوگ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یوگ شروع تاریخ ماہ گھنٹہ۔منٹ | یوگ ختم تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ شروع تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ ختم تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ شروع تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ ختم تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ شروع تاریخ گھنٹہ۔منٹ | یوگ ختم تاریخ گھنٹہ۔منٹ |
| یکم جنوری طلوع آفتاب | یکم جنوری ۱۲_۴۴ | ۳؍اپریل طلوع آفتاب | ۳؍اپریل ۰۹_۴۷ | ۶؍جولائی طلوع آفتاب | ۶؍جولائی ۱۱_۴۰ | ۱۸؍اکتوبر ۰۱_۴۱ | ۱۸؍اکتوبر ۲۳_۲۰ |
| ۳؍جنوری طلوع آفتاب | ۳؍جنوری ۱۸_۴۴ | ۷؍اپریل ۲۱_۵۴ | ۸؍اپریل طلوع آفتاب | ۱۰؍جولائی طلوع آفتاب | ۱۰؍جولائی ۱۴_۳۲ | ۲۱؍اکتوبر ۱۸_۲۲ | ۲۴؍اکتوبر طلوع آفتاب |
| ۴؍جنوری ۲۱_۴۸ | ۵؍جنوری طلوع آفتاب | ۹؍اپریل ۱۶_۲۷ | ۱۰؍اپریل طلوع آفتاب | ۱۲؍جولائی طلوع آفتاب | ۱۲؍جولائی ۱۹_۵۶ | ۲۲؍اکتوبر ۱۷_۳۹ | ۲۳؍اکتوبر طلوع آفتاب |
| ۱۰؍جنوری ۰۵_۱۹ | ۱۰؍جنوری طلوع آفتاب | ۱۴؍اپریل ۱۰_۳۸ | ۱۵؍اپریل طلوع آفتاب | ۱۵؍جولائی ۰۲_۰۸ | ۱۵؍جولائی طلوع آفتاب | ۲۸؍اکتوبر ۲۳_۵۶ | ۲۹؍اکتوبر طلوع آفتاب |
| ۱۵؍جنوری طلوع آفتاب | ۱۵؍جنوری ۲۴_۲۵ | ۱۹؍اپریل ۲۶_۱۸ | ۲۱؍اپریل طلوع آفتاب | ۱۶؍جولائی طلوع آفتاب | ۱۷؍جولائی طلوع آفتاب | ۳۱؍اکتوبر ۰۵_۲۰ | یکم؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۱۸؍جنوری ۲۰_۳۰ | ۱۹؍جنوری ۱۹_۱۰ | ۲۴؍اپریل طلوع آفتاب | ۲۴؍اپریل ۰۶_۴۸ | ۱۹؍جولائی طلوع آفتاب | ۲۰؍جولائی طلوع آفتاب | ۵؍نومبر ۲۰_۰۰ | ۶؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۲۲؍جنوری ۱۶_۰۱ | ۲۳؍جنوری طلوع آفتاب | ۲۵؍اپریل طلوع آفتاب | ۲۶؍اپریل طلوع آفتاب | ۲۵؍جولائی طلوع آفتاب | ۲۵؍جولائی ۱۰_۱۸ | ۶؍نومبر ۲۱_۵۴ | ۷؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۲۳؍جنوری ۱۵_۳۲ | ۲۴؍جنوری طلوع آفتاب | ۲۷؍اپریل ۱۴_۵۶ | ۲۸؍اپریل طلوع آفتاب | ۳۱؍جولائی ۲۳_۴۴ | یکم؍اگست طلوع آفتاب | ۱۱؍نومبر طلوع آفتاب | ۱۱؍نومبر ۲۰_۰۸ |
| ۲۹؍جنوری ۲۴_۵۳ | ۳۰؍جنوری طلوع آفتاب | ۲۹؍اپریل طلوع آفتاب | ۲۹؍اپریل ۱۷_۴۴ | ۵؍اگست ۲۱_۴۱ | ۶؍اگست طلوع آفتاب | ۱۴؍نومبر ۱۲_۱۳ | ۱۵؍نومبر ۰۹_۱۸ |
| یکم؍فروری ۰۵_۵۹ | ۲؍فروری طلوع آفتاب | ۵؍مئی ۰۸_۵۶ | ۶؍مئی طلوع آفتاب | ۸؍اگست ۰۱_۰۶ | ۸؍اگست طلوع آفتاب | ۱۸؍نومبر طلوع آفتاب | ۱۸؍نومبر ۲۴_۳۴ |
| ۶؍فروری ۱۴_۱۱ | ۷؍فروری طلوع آفتاب | ۷؍مئی طلوع آفتاب | ۸؍مئی ۰۰_۱۱ | ۱۱؍اگست ۰۹_۵۳ | ۱۲؍اگست طلوع آفتاب | ۱۹؍نومبر طلوع آفتاب | ۱۹؍نومبر ۲۳_۴۷ |
| ۷؍فروری ۱۳_۴۸ | ۸؍فروری طلوع آفتاب | ۱۱؍مئی ۱۷_۴۱ | ۱۲؍مئی ۱۷_۴۴ | ۱۳؍اگست طلوع آفتاب | ۱۳؍اگست طلوع آفتاب | ۲۴؍نومبر ۰۳_۳۲ | ۲۴؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۱۵؍فروری طلوع آفتاب | ۱۵؍فروری ۲۴_۵۳ | ۱۵؍مئی ۲۴_۰۳ | ۱۶؍مئی طلوع آفتاب | ۱۶؍اگست طلوع آفتاب | ۱۶؍اگست ۱۵_۴۱ | ۲۵؍نومبر طلوع آفتاب | ۲۶؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۱۹؍فروری طلوع آفتاب | ۱۹؍فروری ۲۳_۱۶ | ۱۷؍مئی طلوع آفتاب | ۱۹؍مئی طلوع آفتاب | ۱۹؍اگست ۱۸_۱۵ | ۲۰؍اگست ۱۹_۴۱ | ۲۷؍نومبر ۱۱_۳۶ | ۲۹؍نومبر طلوع آفتاب |
| ۲۰؍فروری طلوع آفتاب | ۲۰؍فروری ۲۴_۳۶ | ۲۱؍مئی ۱۴_۴۷ | ۲۲؍مئی طلوع آفتاب | ۲۴؍اگست ۱۱_۵۲ | ۲۵؍اگست طلوع آفتاب | ۳؍دسمبر ۰۲_۱۶ | ۴؍دسمبر ۰۴_۲۶ |
| ۲۵؍فروری ۰۵_۲۰ | ۲۵؍فروری طلوع آفتاب | ۲۳؍مئی طلوع آفتاب | ۲۴؍مئی ۱۸_۲۵ | ۲۶؍اگست ۰۹_۱۷ | ۲۷؍اگست طلوع آفتاب | ۱۲؍دسمبر طلوع آفتاب | ۱۲؍دسمبر ۲۰_۴۸ |
| ۲۶؍فروری ۰۷_۵۷ | ۲۷؍فروری طلوع آفتاب | ۲۴؍مئی ۲۰_۲۵ | ۲۵؍مئی ۲۴_۳۹ | ۲؍ستمبر ۰۶_۱۱ | ۳؍ستمبر طلوع آفتاب | ۱۶؍دسمبر طلوع آفتاب | ۱۶؍دسمبر ۱۰_۰۳ |
| ۲۸؍فروری ۱۴_۰۳ | یکم؍مارچ طلوع آفتاب | ۳۰؍مئی ۲۴_۰۶ | ۳۱؍مئی طلوع آفتاب | ۴؍ستمبر ۰۹_۲۵ | ۵؍ستمبر طلوع آفتاب | ۱۷؍دسمبر طلوع آفتاب | ۱۷؍دسمبر ۰۸_۲۶ |
| ۴؍مارچ ۲۴_۰۲ | ۵؍مارچ ۲۳_۴۹ | ۲؍جون طلوع آفتاب | ۲؍جون ۱۶_۳۶ | ۸؍ستمبر طلوع آفتاب | ۸؍ستمبر ۲۰_۵۷ | ۲۱؍دسمبر ۰۹_۴۸ | ۲۲؍دسمبر طلوع آفتاب |
| ۶؍مارچ طلوع آفتاب | ۶؍مارچ ۲۲_۵۱ | ۴؍جون طلوع آفتاب | ۴؍جون ۱۱_۴۰ | ۱۶؍ستمبر طلوع آفتاب | ۱۷؍ستمبر طلوع آفتاب | ۲۳؍دسمبر طلوع آفتاب | ۲۳؍دسمبر ۱۴_۴۵ |
| ۱۸؍مارچ ۰۵_۰۵ | ۱۸؍مارچ طلوع آفتاب | ۸؍جون طلوع آفتاب | ۹؍جون ۰۲_۰۰ | ۲۰؍ستمبر ۱۷_۴۱ | ۲۱؍ستمبر ۱۶_۰۳ | ۲۵؍دسمبر طلوع آفتاب | ۲۵؍دسمبر ۲۰_۵۸ |
| ۲۳؍مارچ ۱۲_۳۴ | ۲۴؍مارچ طلوع آفتاب | ۱۲؍جون طلوع آفتاب | ۱۳؍جون طلوع آفتاب | ۲۳؍ستمبر طلوع آفتاب | ۲۳؍ستمبر ۱۳_۳۲ | ۲۶؍دسمبر طلوع آفتاب | ۲۷؍دسمبر طلوع آفتاب |
| ۲۵؍مارچ طلوع آفتاب | ۲۵؍مارچ ۱۸_۰۸ | ۱۴؍جون طلوع آفتاب | ۱۵؍جون ۱۲_۵۱ | ۳۰؍ستمبر طلوع آفتاب | ۳۰؍ستمبر ۱۵_۱۴ | ۲۹؍دسمبر ۰۵_۴۴ | ۲۹؍دسمبر طلوع آفتاب |
| ۲۷؍مارچ طلوع آفتاب | ۲۸؍مارچ ۰۰_۲۶ | ۱۸؍جون طلوع آفتاب | ۱۹؍جون طلوع آفتاب | ۲؍اکتوبر طلوع آفتاب | ۲؍اکتوبر ۱۹_۳۶ | ۳۰؍دسمبر ۰۸_۰۶ | ۳۱؍دسمبر ۱۰_۰۸ |
| ۲۸؍مارچ طلوع آفتاب | ۲۹؍مارچ طلوع آفتاب | ۲۱؍جون طلوع آفتاب | ۲۲؍جون طلوع آفتاب | ۳؍اکتوبر ۲۲_۲۵ | ۴؍اکتوبر طلوع آفتاب | | |
| یکم؍اپریل ۰۹_۱۲ | ۲؍اپریل ۰۹_۲۵ | ۲۷؍جون ۰۵_۴۷ | ۲۸؍جون ۰۴_۴۴ | ۱۴؍اکتوبر طلوع آفتاب | ۱۵؍اکتوبر طلوع آفتاب | | |

# گرہوں کی آکاشی کونسلِ اور اہم پیشگوئیاں ۲۰۱۲ء

☆ نیا بشوا بسو نام بکرمی سمت آنے سے سال میں معقول بارش کی کمی رہے گی۔لوگوں میں پیچیدہ قسم کی بیماریاں زیادہ ہونگی۔ چوری چھینا جھپٹی اور لوٹ مار کے واقعات زیادہ ہونگے۔گندم، دھان، اکھ، دالیں، کھانے کے تیل، دودھ، گھی، پٹرول، سونا، چاندی وغیرہ جنسوں میں تیزی ہوگی۔زیادہ تر لیڈر، لالچی، لوبھی، اور مطلب پرست ہونگے۔

☆ سال کا بادشاہ شکر (زہرہ) اور سال کا وزیر بھی شکر ہونے سے مُلک میں دھن، دولت کا پھیلاؤ بڑھے گا۔جس کے زیر اثر روزمرہ کی چیزوں میں زبردست تیزی و مہنگائی بڑے گی، لوگوں میں گہری تشویش، غصہ اور پریشانیاں بڑھیں گی۔کہیں لوگوں کے مظاہرے، دھماکہ خیز واقعات، کسی صوبائی حکومت میں اہم تبدیلیاں اور لوگوں میں پیچیدہ قسم کی بیماریاں ہونے کا ڈر رہے گا۔

☆ شکر کی وجہ سے سوسائٹی میں ناچ گانا، سنیماں سنگیت (میوزک) کے پروگرام، عورت و مردوں میں تماش بینی، فیشن پرستی کا چلن بڑھے گا۔اہل نشاط کا کام ترقی پر رہے۔مردوں اور عورتوں میں باہمی محبت بہت ہو۔لڑکیوں کی پیدائش زیادہ رہے۔بیوپار یعنی تجارت فائدہ مندرہے۔

☆ مختلف پارٹیوں کے لیڈر ایک دوسرے پر الزام تراشی کرنے میں لگیں گے۔لیڈروں میں آپسی ٹکراؤ و غیر یقینی کا عالم رہے۔زیادہ تر لیڈران عام طبقہ کے مفاد کی طرف تھوڑا جانب کم خیال کریں گے۔امیر اور غریب کے درمیان، فاصلہ اور زیادہ بڑھے گا۔مہنگائی پر روک لگانے کے تمام سرکاری دعوے کھوکھلے ثابت ہونگے۔

☆ کھپر یوگ۔ ۱۷راپریل سے ۳رجولائی عرصہ کے درمیان سلسلے وار پانچ سنیچر وار، پانچ اتوار اور پانچ منگلوار پڑنے سے ناقص اثر دینے والا کھپر یوگ بنا ہوا ہے۔جس کے زیر اثر مُلک میں کہیں حکومت میں تبدیلی یا کسی اہم لیڈر کا گدّی سے اُترنا یا اچانک وفات ہونے کے یوگ ہیں۔کہیں دھماکہ خیز دہشت گردی کی وارداتیں ہونے کے امکان ہیں۔سرحدی علاقوں پر فوجی جھڑپیں اور ٹکراؤ ہونے کے یوگ ہیں۔

☆ مئی، جون کے عرصہ میں برِکھ راشی پر چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ بننے سے بھارت کے مغربی سرحدوں کے پار پاکستانی اور چینی فوجوں کی نقل و حرکتوں میں اضافہ ہو جانے سے بھارتی حکومت کے لئے گہری تشویش اور مستقبل میں خطرے کے اشارے ہیں۔بھارت سرکار کو خاص چوکس رہنے کی ضرورت ہوگی۔کھپر یوگ زیر اثر قدرتی آفات جیسے زمین کا کھسکنا، بھونچال، سیلاب، فصلوں کی بربادی، سڑک حادثات وغیرہ سے جان و مال کے نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔

☆ سیلاب کا خطرہ۔ ۲۱ جون سے ۳راگست کے درمیان کنیا راشی پر منگل، سنیچر کا یوگ اور پھر ۱۴راگست سے ۲۷رستمبر کے درمیان تُلا راشی پر منگل، شنی کا تعلق رہے گا۔جس سے ملک کے اُتر پچھمی علاقوں میں زبردست بارش کی وجہ سے قدرتی آفات بڑھیں گی۔جس کے زیر اثر فصلوں کو بھاری نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔کہیں پر قدرتی حادثات، زمین کا کھسکنا، بھونچال وغیرہ سے مزید نقصانات ہونے کے امکان ہیں۔

شری پرماتما کی عظیم عنایت سے ۲۰۱۲ء کی مفید عالم جنتری اُردو ہندی پنجابی اور پنچانگ ہندی کو شائع ہوتے ہوئے آئندہ برس کی جنتری کو 137 سال ہو جائیں گے۔اس جنتری کے رہنمائی بانی مشہور عالم پنڈت دیوی دیال جیوتشی (لاہور والے) سے لیکر آج تک کے عرصہ میں ہماری جنتری اور دوسری اشاعتوں کو جو ملکی اور عالمی غیر ملکی شہرت و مقبولیت حاصل ہوئی وہ جنتری کے قدردانوں سے چھپی ہوئی نہیں ہے۔مفید عالم جنتری اُردو ہندی اور پنجابی وغیرہ اشاعتوں کی عالمگیر شہرت کو دیکھ کر کچھ حاسد اور لالچی لوگ جنتری سے ملتا جلتا نام اور ٹائٹل رکھ کر اور ہمارے میٹر کو غلط طریقہ سے کاٹ چھانٹ کر چھاپتے رہتے ہیں۔اس طرح مفید عالم جنتری کے شائقین کو دھوکہ دیتے ہیں۔ہم لوگوں کو خبردار کرتے ہیں کہ سرورق مصنف پنڈت پنالال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

ایشور کی مہربانی سے گزشتہ سالوں کی بہت سے ہماری پیشن گوئیاں جو کہ پنچانگ اور مفید عالم جنتری اُردو ہندی پنجابی میں شائع ہو چکی ہیں جو ہو بہو درست ثابت ہوتی آئیں ہیں۔مثال کے طور پر مندرجہ ذیل گزشتہ سالوں کی پیشگوئیاں ملاحظہ فرمائیں۔

# گزشتہ سالوں کی کچھ چنندہ پیشین گوئیاں

۱۹۹۴ء کی جنتری صفحہ ۲۱ پر بھارتیہ جنتا پارٹی ایک نمایاں پارٹی کے طور پر اُبھر کر آنا اور مرکز میں مختلف پارٹیوں کا گٹھ بندھن سرکار کا بننا۔ سال 1995 (صفحہ ۱۹) میں پاکستان میں بے نظیر حکومت کا ٹوٹنا وغیرہ۔ (صفحہ ۲۲/۲۳) اور ۱۹۹۹ء کی نصف حصہ کے بعد میں بھارت اور پاکستان کی سرحدوں پر زبردست گولہ باری اور جنگ کی خبریں ملنا (جیسے کشمیر کرگل میں لڑائی ہونا) پاکستانی وزیر اعظم نواز شریف کی حکومت کا گرنا وغیرہ اور ۲۰۰۱ء (صفحہ ۲۳،۲۴) پر پڑھیں اور ۲۰۰۲ء کی مفید عالم جنتری میں صفحہ (۲۰) پر صاف طور پر پڑھیں۔ امریکہ کے زیر اثر افغانستان میں طالبان سرکار کو ہرا کر نئی حکومت کا وجود میں آنا۔ (صفحہ ۲۲،۲۴) پر دیکھیں۔ ۲۰۰۳ء کی جنتری صفحہ ۲۳ امریکہ عراق کے درمیان لڑائی جنگ کا خطرہ اور عراق پر حملے کے مُدعے پر امریکہ کو بھاری مذمت اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ اور بھارت پاکستان کے معاملے میں دوغلی پالیسی رکھنا۔ (صفحہ ۲۳) ۲۰۰۴ء کی جنتری میں صفحہ ۲۵/۲۶ پر پڑھیں۔ کانگرس پارٹی کا نیا گٹھ جوڑ بنانا۔ اسی سال کی جنتری صفحہ ۲۷ پر کانگریس پارٹی اور محترمہ سونیا گاندھی کی کنڈلی کے نیچے صاف طور پر پڑھیں۔ آنے والے لوک سبھا چناؤ میں شریمتی سونیا گاندھی اور ان کی پارٹی بھاجپا کی نسبت زیادہ سیٹوں پر کامیاب ہونا۔ ۲۰۰۵ء کی مفید عالم جنتری میں پاکستان اور بھارت وغیرہ ملکوں میں بھونچال زمین پھٹنے وغیرہ سے ہونے والی زبردست جان و مال کے مزید نقصانات کی خبریں بدقسمتی سے سچ ثابت ہو چکی ہیں۔

۲۰۰۶ء کی مفید عالم جنتری میں ۲۴ مئی سے ۲ جولائی کے درمیان منگل شنی کا یوگ ہونے سے بھارت کے کچھ صوبوں کشمیر، اُتر پردیش، مہاراشٹر، گجرات، آندھر، پردیش وغیرہ صوبوں میں بدامنی دہشت گردی اور دھماکہ خیز کی وارداتیں ہونے کے امکان ہیں۔ صفحہ ۲۷ بدقسمتی سے یہ پیشن گوئیاں بھی صحیح ثابت ہوئی۔ صفحہ نمبر ۲۹ پر صاف طور پر دیکھیں۔ ڈاکٹر منوہن سنگھ کی غیر ملکی پالیسی کے متعلق ان کے وقار اور غیرت کو بین الاقوامی شہرت حاصل کرنا۔ ۲۰۰۷ء کی مفید عالم جنتری میں دیکھیں پاکستان کے تاناشاہ جنرل مشرف کو اپنے ملک زبردست ٹکراؤ اور مخالفت کا سامنا ہونا۔ ملک کے اندر بدامنی اور دھماکہ خیز وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ بے نظیر کی زندگی کو خطرہ ہونا۔ سال ۲۰۰۸ء کی جنتری میں صفحہ (۲۵) کالم ۱۱ پر دیکھیں۔ بھارت میں سونا، چاندی، پیتل، تانبہ وغیرہ دھاتوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوا۔ پاکستان میں ایمرجنسی کے حالات بنا اور جنرل مشرف کا اپنے عہدے سے مستردہونا۔ وہاں بدامنی اور دھماکہ خیز وارداتوں کا سلسلہ ہو۔ (صفحہ ۲۷ کالم ۱) اور سال ۲۰۰۹ء کی جنتری میں پاکستان، افغانستان، شری لنکا، نیپال میں اندرونی حالات بگڑنا، وہاں قدرتی آفات کے ساتھ دہشت گردی وارداتوں میں اضافہ ہونا۔ صفحہ 27 کالم ۱، امریکہ کے نئے صدر براک اوبامہ کو کامیابی ملنے کی زبردست یوگ۔ دیکھیں صفحہ ۲۷ کالم ۱ لوک سبھا چناؤ میں دوبارہ ملی جلی یو پی اے (UPA) سرکار کا ہی وجود میں آنا صفحہ 23 اور 28 کالم ۱۱ مرکزی سرکار راجستھان، ہریانہ، میزورم وغیرہ صوبوں میں کانگرس کو اکثریت حاصل ہونا وغیرہ۔

۲۰۱۰ء کی جنتری میں صفحہ ۲۲ سے لے کر آگے کے صفحوں تک دیکھیں بھارت کے سرحدی علاقوں کی سرحدوں پر چین، پاکستان و دیگر دہشت گردوں حملوں کے خطروں کا بڑھنا روزمرہ ضرورت کی چیزوں کے نرخوں میں زبردست تیزی سے لوگوں غصہ اور گہری تشویش ہونا بھارت کے مشرقی حصوں میں بھاری بارش زبردست سیلاب سے کھڑی فصلوں اور قدرتی افات سے بھاری جان و مال اور رہائشی علاقوں کے مزید نقصانات ہونا عوام میں غصہ کے باوجود کانگرس کی صوبائی حکومت دوبارہ عوام میں غصہ کے باوجود ہریانہ میں کانگریس سرکار (بھوپندر سنگھ ہڈا) پھر سے حکومت میں آنا۔ (دیکھیں صفحہ ۲۹ کالم -II) کی جنتری میں آسمان کو چھوتی قیمتوں کی وجہ سے عام رعایا میں گہری تشویش اور پریشانیاں ہونا (صفحہ ۲۷) سرحدی علاقوں پر پاکستانی و چینی فوجوں کی نقل و حرکتیں بڑھنا (صفحہ ۲۷ ختم) سوسائٹی کے ہر ادارے میں عورتوں کی اہمیت بڑھ جانا۔ لوگوں میں دکھاوا فیشن پرستی، عیش پرستی، کا چلن بڑھنا، پیچیدہ قسم کی دِل اور دِماغ کی بیماریوں کا بڑھنا (صفحہ ۲۹ کالم ۱) سال کے پہلے حصہ میں بڑے پیمانہ پر گھوٹالے اور بے ایمانی اور بھرشٹاچار کا ہونا صفحہ ۳۳ کالم 1، اور جولائی سے اکتوبر کے عرصہ میں کھپر یوگ کے زیر اثر سبھی طرح کے اناج، کھانے کے تیل کھل بنولے گھی تیل سونا، چاندی، دالیں، دودھ سبزیاں، پٹرول وغیرہ کے نرخوں میں زبردست تیزی کا ہونا اور مہاراشٹر، بہار، اُتر پردیش، ہریانہ وغیرہ صوبوں میں سیلاب وغیرہ قدرتی آفات سے جان و مال وفصلوں کے مزید نقصانات ہونا (صفحہ ۳۳ کالم I&II) وغیرہ بہت سی پیشنگوئیاں اپنی سچائی کا خود بخود بیان کرتی ہیں۔ ☆☆

# گرہوں کی آکاشی کونسل اور پیشنگوئی بابت ۲۰۱۲ء

بکرمی سمت ۲۰۶۹ء یعنی عیسوی ۲۰۱۲ء میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس (۱۰) ادھیکاروں میں سے چھ ادھیکاری اچھے (نیک) گرہوں کو، جبکہ چار ادھیکار (عہدے) کرور یعنی تیز ترار گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ بادشاہ اور وزیر کے اہم عہدے زنانہ گرہ شکر کو حاصل ہوئے ہیں۔ جس کی وجہ سے سماج میں عورتوں اور مردوں میں جذبے اور خوبصورتی، سنگار اور فیشن پرستی، بڑھے گی۔ سنیما، موسیقی، اداکاری، ناچ گانا، ٹیلی ویژن کا استعمال شغل میں عیش پرستی کے ذریعات کا پھیلاؤ زیادہ ہوگا۔ فصلوں یعنی "زراعت کا مالک" چندرماں ہونے سے بارشیں اچھی ہونگی اور عیش آرام کے ذریعات بڑھیں گے۔ بارچ کا مالک برہسپت ہونے کی وجہ سے ملک میں اچھی بارش کے اثار بنیں گے۔ اناج کی پیداوار اچھی ہوگی۔ حالانکہ دولت کا پھیلاؤ بہت ہوگا اور عیش پرستی اور آرام دہ چیزوں کی خرید وفروخت بڑھے گی۔ لیکن دھان کا مالک سنیچر اور رسوں کا مالک منگل ہونے سے ملک میں ضرورت اور فائدہ مند بارش کی کمی رہے گی۔ جس کی وجہ سے گیہوں، دھان، چنے، جوار، باجرہ، چاول، اکھ، گھی، تیل اور دودھ دہی پینے کے پانی رسدار پھل اور سبزیوں کی پیداوار میں کمی ہوگی۔ لوگوں میں آپسی پیار محبت میں بھی کمی رہے گی۔ حکمران اور عام لوگوں کے بیچ بھی آپسی میل ملاپ میں کمی رہے۔ عام استعمال میں لائے جانے والی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی کی وجہ سے عام لوگوں میں غصہ اور تشویش پھیلے گی۔ دولت اور دھاتوں کا مالک سورج ہونے سے اور اعلیٰ عہدوں پر بیٹھے سرکاری کرمچاریوں کو خاص فائدہ ہوگا۔ سونا، چاندی، تانبہ، پیتل، لوہا، موتی پکھراج وغیرہ دھاتوں میں زبردست رجحان رہے گا۔ پھلوں اور فوج کا سوامی برہسپتی ہونے سے سرکار قانون اور بندوبست کے طور طریقوں کو بہتر بنانے کی کوشش کرے گی۔ مخالف مماک بھی فوجی ٹکراؤں کو چھوڑ کر بات چیت کے ذریعے اپنے مسائل حل کرنے کی کوشش کریں گے۔

خاص: بادشاہ اور وزیر دونوں ایک گرہ شکر کے تحت ہونے سے عام لوگوں میں پیچیدہ روگ پیڑا اور اقتصادی (مالی) تنگی رہے گی۔ دنگے فساد، لوٹ پاٹ، چوری، ٹھگی، بیمانی، چوری کی وارداتوں میں بڑھوتری ہوگی۔ سیاسی جماعتوں کے لیڈروں اور سیاسی پارٹیوں میں آپسی ٹکراؤ کے حالات بنتے رہے گے۔ اگر کسی ملک یا شخص کنڈلی میں شکر ناقص گرہوں کے ساتھ ہو تو وہاں شغلوں تفریح کے نام پر شراب اور شباب کا زیادہ اثر رہتا ہے۔ عورتوں کے خلاف ظلم زیادتیاں واجرام میں اضافہ ہوگا۔

بسواوسونامک نئے سموتسر کا پھل بھی شبہ نہیں مانا گیا ہے۔ جس کے نتیجتاً سمت میں موافق یعنی مفید بارش کی کمی ہوگی۔ گیہوں، چنے، چاول اور دوسرے اناجوں کی قیمتوں میں اضافہ ہوگا۔ چاندی، مشری، چینی، گڑ، دودھ، پنیر ضروری دوائیاں، تیل، گھی، اور پٹرولیم اشیا میں خاص تیزی ہوگی۔ پیچیدہ قسم کی بیماریاں بڑھیں گی۔ چوری، چھینا چھپٹی، اور لوٹ مار کی وارتیں زیادہ ہونگی۔

راج نیتا (لیڈر) اور اونچی سوسائٹی سے متعلق رکھنے والے زیادہ تر سرکاری افسران سادگی، ایمانداری اور دیش بھگتی کے جذبے کو چھوڑ کر ذاتی طور پر مطلب پرستی، جھوٹ، آڈمبر کے چلن کو ترجیح دینگے۔

## داخلہ نیا سال کنڈلی اور پیشنگوئی بابت ۲۰۱۲ء

کنڈلی داخلہ نیا سال ۲۰/۷




جگت لگن کنڈلی ۲۰/۱۹




وشوہ بسو نام کا نیا سمت ۲۰۶۹ء کا داخلہ (۲۳) مارچ بروز شکروار کو چیت اماوس کے ختم ہونے کے بعد رات کو ۸ بجکر ۷ منٹ پر اترابھادر پچھتر اور برہم یوگ کے وقت کنیا لگن میں داخل ہوگا۔ برس لگن کا مالک بدھ نیچ راشی میں سورج، چندر، گرہوں کے ساتھ پڑا ہے۔ اور لگن بھاؤ کو اپنی نظروں سے دیکھ رہا ہے۔ سورج، بدھ گرہوں پر منگل کے آٹھویں خانہ پر ناقص نظر پڑ رہی ہے۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق شمالی ایشیا کے مسلم مما لکوں میں جیسے لیبا، مصر، سیریا، یوگنڈا، پاکستان، افغانستان، عراق وغیرہ ملکوں میں میں موجودہ تانہ شاہی حکومتوں کے خلاف لوگ کھڑے ہونگے۔ جس کی وجہ سے آگ زنی، دنگے فساد، بم پھٹنے وغیرہ کے حالات بنیں گے۔ کچھ مما لکوں میں تانہ شاہی حکمرانوں اور انقلابیوں کے بیچ ٹکراؤ بھی ہوگا۔ آپسی ٹکراؤ کی وجہ سے لوگوں کے جان ومال کے

نقصان اور حکومتیں بدلنے کے بھی آثار ہیں۔یمن، لیبیا، یوگنڈا، پاکستان
، افغانستان، اور شمالی اشیا کے ممالکوں میں اندرونی سیاسی اور اقتصادی
حالات بڑے کشمکش والے بنے رہیں گے۔ ہندوستان اور دوسرے
ممالکوں پر اس کا اثر بھی پڑے گا۔سال کے نصف حصہ تک اُوپر لکھے کچھ
ملکوں کے اندرونی وباہمی حالات بہت تشدد بھرے اور غیر یقینی رہیں گے۔

## جگت لگن کُنڈلی مطابق دُنیا کے حالات ۲۰۱۲ء

جگت لگن کنڈلی میں تلا لگن طلوع ہوا ہے لگن کا مالک شکر (جو کہ سال کا
بادشاہ اور وزیر بھی ہے) آٹھویں خانہ میں پڑے ہوئے کیتو کے ساتھ
پڑا ہے۔لگن میں بیٹھے سنیچر پر سورج کی نیچ نظر پڑ رہی ہے۔جگت کنڈلی
میں پڑے گرہوں کی پوزیشن کے مطابق یہ ظاہر ہوتا ہے کہ بھارت،
پاکستان ، افغانستان ، بنگلہ دیش ،نیپال، شری لنکا ، لیبیا ، مصر،
فلاسطین، وغیرہ ممالک میں سیاسی اور اقتصادی حالات اتھل پتھل اور
کشمکش بھرے رہیں گے۔کھاڑی دیشوں میں جیسے (لیبیا،سیریا، یوگنڈا
،یمن، سوڈان،یاڈن،عمان،) میں وغیرہ ملکوں کے اقتصادی وسماجک
حالات بگڑنے کی وجہ سے اُوپر لکھے ملکوں میں کہیں دھماکہ خیز حالات
ہونگے۔ جن کے زیراثر کہیں آگ زنی اور بھاری جان ومال کے
نقصانات ہونے کا خطرہ ہوگا۔جگت لگن کنڈلی کے دوسرے بھاؤ
مین راہو کے ہونے سے دُنیا کے مختلف ممالکوں میں جیسے۔ہندوستان،
پاکستان، شری لنکا، افغانستان، نیپال ، جاپان، سعودی عرب ،کویت ،
لیبیا، ایران، کے ساتھ ساتھ یورپین اور برٹین جرمن، پولینڈ، اٹلی، ہالینڈ
سپین، امریکہ، کنیڈا مین اقتصادی (مالی) حالات نازک ہونگے اور
زبردست مہنگائی ہوگی۔سال کے شروع میں جگت لگن دونوں کنڈلیوں
کے مطابق میکھ، برکھ، متھن، کرک، کنیا، تُلا، برشچک، مکر، اور مین راشیوں
سے تعلق رکھنے والے ممالک کے اندرونی حالات خاص طور پر اثر خراب
ہونگے۔آئندہ سال تُلا راشی کا شنی اور وکری ہوکر دوبارہ کنیا راشی میں آکر
کھاڑی ممالکوں کے لئے سیاسی سماجی، اور اقتصادی نظر سے خاص انجام
پذیر اور مصیبت زدہ اور دھماکے دار حالات لے کے آئے گا۔لیبیا، سیریا،
اور کچھ کھاڑی ممالک میں حکومتیں بدلنے کے پورے پورے آثار ہیں۔
سال کے داخلے اور جگت لگن کنڈلیوں میں کچھ اشبھ گرہوں کے ملن اور
رکاوٹوں کے باوجود دونوں کنڈلیوں میں شنی تُلا راشی اور منگل دولت راشی
میں جگت لگن کنڈلی اور سال کا بادشاہ بروز یراعظم شُکر کے موجود ہونے
سے دُنیا کے بہت سے ترقی یافتہ اور ترقی کردہ ممالک ایک دوسرے کے
ساتھ تجارتی تال میل بڑھائیں گے۔پوری دُنیا کے ممالک ایک ساتھ
مل کر دہشت گرد واردتوں پر لگام لگانے کا منصوبہ بنائیں گے۔اس کے
علاوہ امریکہ، یورپ ممالک، جیسے فرانس، جرمنی، انگلینڈ، روس، اور
ایشیائی ممالک جیسے پاکستان، ایران، افغانستان سعودی عرب کی تجارتی
تال میل میں اضافہ ہوگا اور ملکوں کے درمیان سائنسی تجارتی سماجک اور
سیاسی اور اقتصادی تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ انفارمیشن ٹیکنالوجی ،
کمپیوٹرس اور تفریحی، نیکولر سائنس میں کافی ترقی ہوگی۔عالمی سطح پر لوگ
اور قریب آئیں گے۔عالمی امن شانتی کی قائم کرنے کے لئے اقوام متحدہ
کے ذریعہ خاص اقدام لئے جائیں گے۔دُنیا میں امن بحالی کے لئے
یو۔این۔او کے ذریعہ بھی کچھ نئی کوششیں کی جائیں گی۔

## دُنیا کے کچھ دوسرے ممالک:۔

### امریکہ:۔(America)

اس کی زیراثر راشی متھن ہے۔جگت لگن دونوں کنڈلیوں میں
راشی کا مالک بدھ ترتیب بار ساتویں اور چھٹے بھاؤ میں نیچ راشی کا ہوکر بیٹھا
ہے۔اور اُس پر منگل کی مخالف نظر پڑ رہی ہے۔جس کی وجہ سے امریکہ
میں ابھی اقتصادی مندی کا ماحول بنا رہے گا۔کھاڑی ممالک میں تیزی
سے ہو رہی سیاسی تبدیلیوں کی وجہ سے امریکہ بھی اپنی خارجہ پالیسی میں
تبدیلیاں لائے گا۔ دہشت گردوں تنظیموں کے خلاف پاکستان و
افغانستان کے ساتھ مل کر فوجی مداخلت کرنے کی کوشش کرے
گا۔پاکستان کو دی جانے والی مدد میں کٹوتی کرے گا، یا اس کے بند
ہونے کے آثار ہیں۔دہشت گردوں کے مدعے پر امریکہ اور پاکستان
کے سیاسی تعلقات بگڑنے لگیں گے۔امریکہ کی گرتی اقتصادی حالاتوں
کی وجہ سے اس کے وقار کو دُنیا میں دھکا پہنچے گا۔ہندوستان کے ساتھ
امریکہ کے سیاسی تعلقات میں بہتری ہوگی۔فوجی سمجھوتوں کے ساتھ
ساتھ تجارتی سائنسی اور ٹیکنالوجی کے متعلق معاہدے بھی
ہونگے۔امریکہ دنیاوی اقتصادی (Economic) مندی کے اثرات
سے ابھی اُبھر نہیں پائے گا۔

### پاکستان:(Pakistan)

داخلہ سال کنڈلی میں اس کی زیراثر راشی کنیا ہی ہے۔کنڈلی میں کنیا راشی
پاپ گرہوں سے گھری ہوئی ہے، داخلہ سال اور جگت لگن کنڈلی دونوں
میں لگنیش بدھ نیچ راشی کا ہونے کی وجہ سے منگل کے زیرنظر گرہوں کی
پوزیشن کے مطابق آنے والے سال میں پاکستان کی سیاسی سماجی

،اور اقتصادی حالات پشوپیش کن اور کشمکش والے رہیں گے۔ پاکستان سرکار کے دہشت گرد گروپوں کے بارے نرم رویہ رکھنے اور پناہ گاہ دینے کی وجہ سے عام لوگوں میں بڑی دشواریاں پیش آئیں گی۔ اور یہ اُن کے لئے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ دہشت گرد کی حرکتوں پر روک لگانے کے مدعے پر امریکہ اور پاکستان کی سرکاروں کے بیچ اختلافات اُبھر کر سامنے آئیں گے۔ اور امریکہ انہیں مالی مدد بند کرنے کی کھلی دھمکی دے گا۔ پاکستان کے اندرونی حصوں میں کئی جگہ پر آگ زنی، دنگے فساد، بم دھماکے، لوٹ مار، دہشت گردوں کی وارداتوں کے باعث عوام کی جان و مال کو گہرا نقصان پہنچے گا۔ حالانکہ ہندوستان کے ساتھ دوستانہ بات چیت جاری رہے گی۔ پھر بھی دونوں ممالک کے بیچ جعلی کرنسی گھس پیٹھ، دہشت وادی گروپوں اور دھماکہ خیز وارداتوں کی وجہ سے تناتنی بنی رہے گی۔

☆☆☆

# ۲۰۱۲ء میں گوچر گرہوں کے مطابق بھارت میں واقعہ ہونے والی اہم پیشنگوئیاں

کنڈلی آزاد ہند
۱۵ راگست ۱۹۴۷




کنڈلی یوم جمہوریہ
۲۶ رجنوری ۱۹۵۰ء




کنڈلی آزاد بھارت
۱۵ راگست ۲۰۱۱ء




کنڈلی یوم جمہوریہ بھارت
۲۶ رجنوری ۲۰۱۲ء




۲۶ جنوری ۲۰۱۲ء بروز اتوار کو بھارت اپنے ۶۳ ویں سال کی برس کنڈلی میں شت بھشا نکھتر، کے وقت صبح سال ۷ بجکر ۴۷ منٹ پر مکر لگن میں داخل ہوگا۔ لگنیش شنی دشم خانہ میں شرف ہو کر بیٹھا ہے، اُس پر گورو کی اچھی نظر پڑ رہی ہے۔ لگن، مکر راشی پر سورج بدھ کے ساتھ بدھ آدتیہ یوگ بنا رہا ہے۔ خیال رہے مکر راشی بھارت کی اثر انداز کی راشی بھی ہے۔ جس کی وجہ سے آنے والے سال میں ہندوستان سرکار ملک میں ترقی کے کئی نئے منصوبے بنائے گی۔ لیکن اقتصادی حالات پر چندرماں اور شکر کا یوگ اور اُس پر منگل کی دشمن بھری نظر پڑنے سے عام لوگوں کو ان منصوبوں سے کوئی خاص فائدہ نہیں ہوگا۔ یاد رہے شکر سال کا بادشاہ اور وزیر بھی ہے۔ شکر پاپ گرہ کے زیر اثر میں ہونے کی وجہ سے ملک میں دولت کا پھیلاؤ اور بڑھے گا۔ جس کی وجہ سے عام اشیاء کی قیمتوں میں بڑھوتری ہوگی۔ بڑھتی مہنگائی پر قابو پانے کے لئے سبھی سرکاری وعدے کھوکھلے ثابت ہونگے۔ پانچویں خانہ میں منتھا اور کیتو کا یوگ ہونا اور چوتھے خانہ پر شنی کی نیچ نظر پڑنے سے عام لوگوں کے مالی حالات بہت خراب ہونے کے آثار ہیں۔ اقتصادی طور پر امیروں اور غریبوں کے بیچ کی کھائی اور زیادہ گہری ہو جائے گی۔ سماجی تنظیموں اور سرکاری مشینری میں بڑھتے رشوت خوری چور بازاری، کالا دھن، بیروزگاری، مہنگائی، خود غرضی، فرقہ پرستی، دہشت گردی اور لوگوں کے بنیادی مسلوں کی طرف سرکار کے نہ دھیان دینے کی وجہ سے عام لوگوں کا حکومت پر بھروسہ کم ہونے لگے گا۔ بھارت کو اپنے مشرقی ریاستوں کی حدوں پر نکسلی اور ماؤ وادی دشمنوں سے مشرقی حدوں پر پاکستان سے اور شمالی حدوں پر چینی فوجوں کی نقل و حرکت سے چوکس رہنا ہوگا۔ آزاد بھارت (۱۴/۱۵ اگست ۲۰۱۱ عیسوی) کے اپنے ۶۵ ویں سال کی برس کنڈلی میں کنیا لگن طلوع ہو چکا ہے۔ لگن کا مالک بدھ ۱۲ ویں گھر میں ہے۔ اُس پر برہسپت کی شبھ لیکن چندرماں کی دشمنی بھری نظر پڑ رہی ہے۔ لگن خانہ میں موجود شنی اور منتھا پر منگل کی چوتھی اور چھپی ہوئی دشمن بھری نظر ہے اور دسویں منگل پر شنی کی ہوئی دشمن بری نظر پڑ رہی ہے۔ جس کی وجہ سے بھارت کے وزیر اعظم اور کئی بڑے نیتاؤں، لیڈروں، بھرشٹاچار کے الزامات کا سامنا کرنا پڑا۔ جس سے ملک کے جمہوری نظام کی ساکھ کو گہرا دھکا پہنچا ہے۔ آزاد بھارت کے ۶۶ ویں سال (۱۵ راگست ۲۰۱۲ء) کی

سالانہ کنڈلی میں دھنو لگن طلوع ہوا ہے۔ سالانہ لگن نیش اقتصادی مندی کی لہر ہونے کی وجہ سے ہندوستان بھی اثر انداز ہوگا۔ بھارت کے شمالی پہاڑی علاقوں میں اچانک بارش زمین کھسکنے بھونچال، بادل پھٹنے، سیلاب آنے کی وجہ سے جان ومال کا بھاری نقصان کا اندیشہ ہوگا۔ گلوبل وارمنگ کی وجہ سے میدانی علاقوں میں زبردست سیلاب کے آثار ہیں۔ ملک کے الگ الگ حصوں میں پینے کے پانی، بجلی، پٹرولیم اشیاء، ڈیزل، دودھ، سبزیوں کھانے پینے کی چیزوں میں ٹھیک ڈھنگ سے سپلائی نہ ہونے کی وجہ سے قیمتوں میں زبردست تیزی ہوگی۔ سونا، چاندی، تانبہ، پیتل، لوہا، جیسے دھاتوں کی قیمتوں میں تیزی کا رجحان رہے گا۔ ہندوستان کو چین، پاک، جیسے پڑوسی ملکوں کی فوجی نقل وحرکت سے چوکس رہنا ہوگا۔

اُوپر لکھی روکاوٹوں کے باوجود ہندوستان کچھ شعبوں میں بہت ترقی کرے گا۔ جیسے کمپیوٹر، انجینئرنگ، دور سنچار، ہارٹیکنیکل ایجوکیشن، سڑک اور ٹرانسپورٹ، آٹمک، سولرانرجی، میں خاص ترقی کرے گا۔ امریکہ، کنیڈا، جاپان، جرمنی، انڈونیشیا، ملیشا، انگلینڈ، فرانس، روس جیسے ممالکوں کے ساتھ پولیٹیکل اور تجارتی تعلقات میں اضافہ ہوگا۔

## ۲۰۱۲ء میں گوچر گرہ اور بھویکھ پھل: بھارت

سال ۲۰۱۲ء کے شروع میں ماگھ ماہ (۱۰جون سے ۷فروری) میں پانچ منگلوار ہونے سے دھن دولت کا پھیلاؤ فضول خرچی بڑھے گی۔ ملک کے کچھ حصوں میں مذہبی، فساد، دنگا، ذاتی فساد ہوں گے۔ استعمال کی چیزوں کی بے تحاشہ اضافہ ہوگا۔ کسی خاص نیتا کی ہتیا یا کسی صوبہ میں تختہ پلٹنے کے آثار بنتے ہیں۔ بے تحاشہ مہنگائی کی وجہ سے لوگ موجودہ سرکار کے خلاف ہونگے۔

چیت ماس (۹ مارچ سے ۶ اپریل تک) پانچ شکروار پڑھنے سے ملک میں دھن دولت کا پھیلاؤ وفضول خرچی بڑھے گی۔ جس کی وجہ سے استعمال میں لائی جانے والی اشیاء کی قیمتوں میں زبردست اضافہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے عام لوگوں میں سرکار کے تئیں غم اور غصہ بڑھے گا۔ کئی جگہوں پر لوگوں کی جانب سے زبردست مظاہرے بھی ہونگے۔

بیساکھ ماس (۷؍اپریل سے ۶ مئی تک) اس مہینے میں پانچ سنیچروار اور پانچ اتوار آنے کی وجہ سے عام لوگوں کے استعمال میں لائی جانے والی اشیاء جیسے دودھ دہی، سبزیاں، گندم، چاول دال، چنے تیل، اور دوسری کھانے پینے کی چیزوں میں زبردست تیزی آئے گی۔ لوگوں کو پیچیدہ قسم کی بیماریوں تکلیفوں اور مزید پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لوگوں میں آپسی میل ملاپ گھٹے گا۔ کچھ بڑی بڑی سیاسی پارٹیوں کے گٹھ جوڑوں میں تبدیلیاں نمودار ہوگی۔

اپریل، مئی:۔ کے مہینوں میں ہی غصیل گرہ شنی، تلا راشی سے پھر سے دوبارہ کنیا راشی وکری ہوکر داخل ہوگا اور برہسپتی میکھ راشی میں اتی چاری ہوکر گردش کرے گا۔ جس کی وجہ سے اس عرصہ کے دوران کھانے پینے کی چیزوں میں کی مہنگائی، پیچیدہ روگوں کا بڑھنا دنگا فساد کئی ریاستوں میں سرکار کے بدلنے اور سیاستدانوں کے آپسی ٹکراؤ ہونے کے یوگ بنتے ہیں۔

کھپر یوگ۔ چاند بیساکھ جیٹھ اور ہاڑ یعنی ماہ ۷؍اپریل سے ۳؍جولائی عرصہ کے دوران سلسلے وار پانچ سنیچروار، پانچ اتوار اور پانچ منگلوار پڑنے سے ناقص اثر دینے والا کھپر یوگ بنے گا۔ جس کے زیر اثر مُلک میں کہیں حکومت میں تبدیلی یا کسی اہم لیڈر کا گدی سے اُترنا یا اچانک وفات ہونے کے یوگ ہیں۔ کہیں دھماکہ خیز دہشت گردی کی وارداتیں ہونے کے بھی امکان ہیں۔ سرحدی علاقوں پر فوجی جھڑپیں اور ٹکراؤ ہونے کے یوگ ہیں۔ روزمرہ کی اشیا کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہونے سے عام لوگوں میں غصہ اور خوف پیدا ہونگے۔

مئی، جون کے عرصہ میں برکھ راشی پر چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ بننے سے بھارت کے مغربی سرحدوں کے پار پاکستانی اور چینی فوجوں کی نقل وحرکتوں کے اضافہ ہوجانے سے بھارتی حکومت کے لئے گہری تشویش اور مستقبل میں خطرے کے اشارے ہیں۔ بھارت سرکار کو خاص چوکس رہنے کی ضرورت ہوگی۔ سرحدی علاقوں میں چینی فوجوں کا جماؤ بڑے گا۔

۲۱ جون سے ۳؍اگست کے درمیان کنیا راشی پر منگل، سنیچر کا یوگ اور پھر ۱۴؍اگست سے ۲۷؍ستمبر کے درمیان تُلا راشی پر منگل، شنی کا تعلق رہے گا۔ جس سے ملک کے اُتر پچھمی علاقوں میں زبردست بارش کی وجہ سے قدرتی آفات بڑھیں گی۔ جس کے زیر اثر فصلوں کو بھاری نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ کہیں پر قدرتی حادثات، زمین کا کھسکنا، بھونچال وغیرہ سے مزید نقصانات ہونے کے امکان ہیں۔

۲۸ستمبر سے ۸ نومبر کے بیچ کے عرصہ میں منگل راہو کا یوگ برشچک راشی پر بنے گا۔ جس کے زیر اثر یہ عرصہ مرکزی حکومت کے لئے خاص کر ناقص ہوگا۔ مرکزی وزارت میں تبدیلی کا یوگ ہے بھاری

بارشوں سے فصلوں کو نقصان پہنچنے کے یوگ بھی ہیں۔
۳۰ اکتوبر سے ۲۸ نومبر کے عرصہ میں پانچ منگلوار مگھر ماس میں چار گرہوں کا یوگ بننا اور پوہ ماہ کے چاند پکھ میں (۲۹ دسمبر سے ۲۷ جنوری ۲۰۱۳ء) کے بیچ پانچ شنی اور پانچ ایت وار آنے سے فرقہ پرست دنگے، سرحدی علاقوں میں دہشت گرد کاروائیاں اور بم پھٹنے کی وارداتیں ہونگی۔ اس کے علاوہ دیش کے کئی حصوں میں انقلابی مہمیں اور دنگا فساد ہونے کے امکانات ہیں۔ سرحدوں پر جنگ کا خوف بنا رہے گا۔ کسی بڑھے نیتا کے گدی سے اُترنے یا اچانک وفات پا جانے کے اشارے ملتے ہیں۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات۔

**ہماچل پردیش:**۔ زیر اثر راشی مین اور نام راشی کرک ہے ۶۳ ویں یوم جمہوریت (۲۶ جنوری ۲۰۱۲) کی کنڈلی میں راشی پر منگل کی استھم (ناقص) نظر پڑ رہی ہے۔ بھارتی جنتا پارٹی کے وزیر اعلیٰ شری پریم کمار دھومل کی رہنمائی میں پردیش سرکار کئی ترقی اسکیموں کے پورا کرنے میں پوری کوشش کرے گی۔ ریاست میں مختلف صنعتی، سیاحت، بجلی، زراعت، پانی اناج، آیوروید کے متعلق جڑی بوٹیاں، سڑک تعمیر کے کاموں میں خاص کوشش کئے جائیں گے۔ قدرتی آفات، زمین کھسکنا، بے وقت بارش سے فصلوں کو نقصان، سڑک حادثات کے امکان ہیں۔ راشی سے دوسرے خانہ میں شنی کی نیچ نظر پڑنے سے، اقتصادی، اور دوسری قدرتی مشکلاتوں کی وجہ سے سیاسی اور اہم منصوبوں کو پائے تکمیل تک پہنچانے میں کئی مشکلات اور پریشانیاں بن سکتی ہیں۔ شدت کی مہنگائی کی وجہ سے لوگ بیحد پریشان رہیں گے۔

**پنجاب**۔ اس کی زیر اثر راشی مین اور نام راشی کنیا ہے۔ نئے جمہوری کنڈلی اور گوچر گرہوں کے مطابق موجودہ اکالی، بھاجپا سرکار کی چلائی ہوئی مختلف ترقی کے منصوبوں کے تحت کی وجہ سے کچھ خاص طبقوں کو فائدہ پہنچے گا۔ زیادہ تر فائدہ مند منصوبے اُدھورے رہ جانے کی وجہ سے زیادہ تر لوگ اور عام جنتا محروم رہ جائے گی۔ عام آدمی ریاست میں بگڑتی اقتصادی اور سماجی مشکلاتوں کی وجہ سے پریشان ہونگے۔ روزمرہ استعمال میں لائی جانے والی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ بے ایمانی، رشوت خوری، قانون، بگڑتی حالت بھاری ٹیکسوں، بجلی اور پانی کی سپلائی میں کٹوتی لوٹ مار، چوری، ڈکیتی اور دہشت کی بڑھتی وارداتوں کی وجہ سے عام جنتا پریشان ہوگی۔ نشیلے منشیات کی تشکری، ہریانہ کے ساتھ پانی کے بٹوارہ اور بڑھتی قیمتوں اور مہنگائی کے کارن لوگوں کا سرکار سے بھروسہ کم ہوگا آئندہ چناؤ میں اکالی بھاجپا گٹھ بندھن کو کانگرس پارٹی سے پٹیالہ، امرتسر، فروزپور، ضلعوں میں کڑی ٹکر ملے گی۔ گرہوں کے یوگ مطابق کسی بھی پارٹی کو اکثریت نہیں ملے گی۔ اور آخر کار اکالی بھاجپا گٹھ بندھن کے دوبارہ چنے جانے یوگ بنتے ہیں۔

**جموں کشمیر:**۔ نام راشی مکر اور زیر اثر راشی تُلا ہے۔ اس کی ۶۳ ویں برس کی یوم جمہوری کنڈلی میں راشی کا مالک شنی کا ہے اور شرف حالت میں بیٹھا ہے۔ جبکہ عام رعایا کے چوتھے خانہ پر برہسپتی دوستانہ راشی کا ہو کر پڑا ہے۔ گرہوں کے موجودہ پوزیشن کے مطابق سال ۲۰۱۲ء میں کشمیر گھاٹی کے سیاسی اور اقتصادی حالاتوں میں بہتری آئے گی۔ موجودہ حکومت سمال سکیل انڈسٹری صنعت اور دستکاری کو بڑھاوا دینے کے لئے نئے منصوبوں کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش کرے گی۔ اس کے علاوہ ریاست میں ٹوریزم، جنگلات، ریل، سڑک، آمدورفت، کمپیوٹر، انجینئرنگ، اونچی ٹیکنیکل تعلیم زراعت و باغبانی، گرم کپڑوں اور لکڑی کی دستکاری انڈسٹری کو بڑھاوا دینے کے لئے خاص اقدامات اٹھائے گی۔ شری امرناتھ یاترا پر آنے والے لاکھوں شردھالوں یاتریوں کا آنا اور دُنیا بھر کے سینکڑوں سیاحوں کی تعداد میں اضافہ اس بات کی نشانی ہے کہ عام رعایا پاکستان کی مدد سے دہشت گردوں کے ظلموں سے لوگ تنگ آچکے ہیں۔ اور وہ امن اور سکھ شانتی کی زندگی جینا چاہتے ہیں۔ بھارت، پاکستان کے آپسی میل ملاپ اور امن شانتی کی بات چیت کے باوجود دہشت گردوں کا ہندوستانی حدوں میں آکر دہشت گردی کی وارداتوں کو انجام دینا جاری رہے گا۔

**ہریانہ**۔ زیر اثر راشی مین اور نام راشی متھن ہے۔ نئی جمہوری کنڈلی میں میں راشی پر منگل کی ناقص نظر پڑ رہی ہے۔ جس کی وجہ سے یہاں کانگریسی سرکار کو کئی مشکلاتوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ان میں بڑھتی مہنگائی، بے ایمانی، زمین گھوٹالہ، جاٹ ریزرویشن، اندولن سرکاری اور سماجک بھرشٹا چار چوری، چھینا جھپٹی، ملاوٹ خوری، امیروں اور غریبوں کے بیچ بڑھتی کھائی، کارخانوں میں بجلی کی کمی، پینے کے پانی کی قلت۔ اور زمینی گھوٹالے شامل ہیں۔ مئی مہینے میں

مخالف پارٹیوں کی طرف سے سرکار کو بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا اور زیادہ بارشوں کی وجہ سیلاب، آئیں گے۔ جس کی وجہ سے فصلوں اور لوگوں کے جان و مال کو نقصان پہنچے گا۔ وزیراعلیٰ ہڈا اور کانگرس کے لئے آنے والا سال مشکلوں اور چنوتیوں سے بھرا ہوگا۔ ترقی کے لئے شروع کئے گئے منصوبوں کا زیادہ تر فائدہ عام آدمی تک نہیں پہنچ پائے گا۔

دلی۔ اس کی ۶۳ ویں نئی یوم جمہوریت کنڈلی میں اس کی زیر اثر راشی مکر کے سوامی شنی دسویں خانہ میں شرف حالت میں ہے۔ لیکن چوتھے خانہ پر شنی کی ناقص نظر پڑھ رہی ہے۔ اس کی وزیراعلیٰ شریمتی شیلا دیکشت کی راشی کنبھ پر منگل کی ساتویں دشمن نظر پڑ رہی ہے۔ جس کے اثر سے شریمتی شیلا دیکشت کو کئی دشواریوں اور الجھنوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کامن ویلتھ، کھیلوں کے نام پر ملک کے پیسے کا غلط استعال ہونا اور بھرشٹا چار کے معاملوں کی وجہ سے کانگرس سرکار کے وقار کو گہرا دھکا پہنچے گا۔ اس کے علاوہ بڑھتی ہوئی مہنگائی اور سماجیک اداروں میں پھیلا بھرشٹا چار بجلی کی کمی پینے کے پانی کا مسئلہ ٹیکسوں میں بھاری اضافہ لوٹ مار، چوری ڈھکیتی اور عورتوں کی محفوظیت دہشت گردوارداتوں میں اضافہ۔ عام لوگوں کی پریشانیاں بڑھے گی۔ جس کی وجہ سے سرکار کے تہیں عام لوگوں کا بھروسہ کم ہوگا۔ آنے والے ریاستی چناؤ میں کانگرس پارٹی کے مقابلے میں بھاجپا پارٹی کو اکثریت ملنے کے یوگ ہیں۔ کانگرس پارٹی کو اکثریت ملنے کا یوگ نہیں بنتے۔

اُتر پردیش۔ اس کی زیر اثر راشی دھن اور نام راشی برکھ ہے، نئی جمہوری کنڈلی میں اس کی راشی دھن پر برہسپتی کی نومی اپنی ہی نظر پڑ رہی ہے۔ جبکہ نام راشی پر منتھا، کیتو کے ساتھ ہے۔ چندرماں و شکر کی خفیہ نظریں پڑ رہی ہیں۔ برہسپتی کی نومی اپنی ہی نظر موجودہ بسپا سرکار کے ذریعے عام لوگوں کو نئی ترقی یافتہ منصوبوں کو پورا کرنے کے لئے پیسہ لگائے گی۔ لیکن ان سکیموں کا فائدہ صرف چند کچھ لوگوں تک ہی پہنچ پائے گا۔ مہنگائی ہر طرف بڑھتا ہوا بھرشٹا چار لوٹ مار، چوری ڈھکیتی، جیسے مزید مسلوں کی وجہ سے لوگوں میں غم وغصہ کی لہر بڑھے گی۔ آنیوالے چناؤ میں موجودہ بسپا سرکار کی اہمیت گھٹے گی۔ جبکہ بھاجپا اور کانگریس پارٹیوں کی حالت پہلے اچھے ہونے کے آثار ہیں۔ اس ریاست میں گٹھ بندھن سرکار بننے کے یوگ بنتے ہیں۔

## کانگرس پارٹی اور یو۔ پی۔ اے گھٹت سرکار-II

کانگرس پارٹی کی جنم کنڈلی میں دھن لگن نمودار ہوا ہے۔ گوچر گرہوں کی موجودہ حالات کے پیش نظر سال کے شروع سے اس کے جنم لگن پر شنی کی تیسری اور جنم راشی پر شنی کی ساتویں (نیچ) نظر پڑ رہی ہے۔ پانچویں خانہ میں سنیچر راس کا ہوکر چندر کے ساتھ ہے۔

کنڈلی کانگرس پارٹی




جس کی وجہ سے آنے والے سال کے پہلے حصے میں کانگرس پارٹی کو اپنی ساکھ بچانے کے لئے بہت کشمکش اور چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ یوپی اے کی بنائی گئی کانگرس سرکار نے ۲۲ مئی ۲۰۰۹ کو ڈاکٹر منموہن سنگھ زیر قیادت دوسری بار برشچک لگن میں اور اشونی نچھتر اور میکھ راشی میں حلف اُٹھایا تھا۔

کنڈلی وزیراعظم منموہن سنگھ




موجودہ یوپی اے دوئم کے زیر حکومت کے پہلے دو سالوں میں بھرشٹا چار، زمین گھوٹالوں، کالا دھن، لیڈروں اور سرکاری کرمچاریوں کا الگ الگ گھوٹالوں میں شمولیت ہونے کی وجہ سے یوپی اے دوئم سرکار کے وقار کو پہلے ہی گہری چوٹ لگ چکی ہے۔

جون ۲۰۱۱ء میں سوامی رام دیو اور اُن کے ساتھیوں کے رشوت ستانی اور سرکاری کرمچاریون کی بڑے پیمانے پر کی گئی بے ایمانیاں اور کالے دھن کے خلاف اندولن کو سرکار نے غلط طریقوں سے کچلنے اور پھر ۱۱ راگست ۲۰۱۱ کو شری انا ہزارے اور اُن کے ساتھیوں کے بھرشٹا چار کے خلاف مہم اور جن لوک پال بل لائے جانے کے لئے کیا گیا اندولن میں پہلے انا ہزارے کو گرفتار کروانا اور پھر دیش کے لوگوں کا اُن کے تہیں سرتھن کو دیکھتے ہوئے انہیں بنا اجازت چھوڑ دینا اور انہیں انشن کی اجازت دینے سے یوپی اے سرکار کے وقار کو گہرا دھکا لگ چکا ہے۔ جس سے لوگوں کی نظروں میں یوپی اے سرکار کے خلاف زبردست غم اور غصہ کی لہر

ہوگی اور سرکار کی نیت پر شک ہے۔ اِن حالاتوں کے مدِ نظر یو پی اے II کانگرس پارٹی کے لئے اگلے سال آنے والے الیکشن کانگرس پارٹی کے لئے کڑا امتحان ثابت ہونگے۔ یو پی، دہلی، اور کئی دوسری ریاستوں میں اُمید کے خلاف نتیجے جائیں گے۔ موجودہ وزیر اعظم ڈاکٹر منموہن سنگھ کی جنم کنڈلی کے مطابق آج کل راہو کی مہا دشا اور سورج کی انتر دشا چل رہی ہے۔ جو کہ ۲۵ فروری ۲۰۱۱ء سے لے کر ۱۹ جنوری ۲۰۱۲ تک رہے گی۔ اُن کی جنم کنڈلی کے تیسرے خانہ میں کنبھ راشی کا راہو، حالانکہ شبھ ہے اور دسویں خانہ سورج بدھ کا یوگ بنا ہے۔ جس سے راج یوگ کارک ہے۔ سورج اور راہو گرہوں میں آپسی کھٹافک اور مخالف پارٹیوں کے ساتھ ٹکراؤ کی وجہ سے مشکل حالاتوں اور مسلوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لیکن کسی طرح وزیر اعظم کی کرسی پر بنے رہیں گے۔ شروع سے ان کی راشی پر شنی کی ڈھیہ کا اثر ہے اور دوسرے گرہ گوچر کی وجہ سے سال کا پہلا حصہ ان کے لئے بہت مشکل ہوگا۔ غیر ذمہ دار اور خود غرض اور بے ایمان وزیروں کی وجہ سے اِن کی ایمانداری پر بھی لوگ شک کرنے لگے ہیں جس سے اِن کی مقبولیت کو دھبہ لگے گا۔ رشوت ستانی، کالے دھن اور کئی اہم مدعوں پر خاموش رہنے کی وجہ سے ملک بھر میں ان کی اہمیت کم ہوگی۔

## ۲۰۱۲ء میں بھارتیہ جنتا پارٹی

### کنڈلی بھاجپا پارٹی

۴ | شکر ۲ | ۵ منگل سنیچر راہو برہسپتی | ۳ | ۱ | ۱۲ سورج | ۶ | ۹ | بدھ کیتو | ۷ | ۸ چندر | ۱۰

بھاجپا کی قائم شدہ کنڈلی میں متھن لگن طلوع ہے۔ لگن بدھ قسمت خانہ میں کیتو کے ساتھ ہے۔ اس پر برہسپت، شنی، منگل گرہوں کی نظر ہے۔ جس کے لئے آنے والے سال کے ودھان سبھا چناؤ میں دہلی، پنجاب، گجرات، اتراکھنڈ، کی ریاستوں میں مخالف پارٹیوں کے مقابلہ میں بھاجپا کو اچھی کامیابیاں ملیں گی۔ اور اس کی پوزیشن پہلے سے زیادہ مضبوط ہوگی۔ اس کی راشی پر راہو کا اثر اور شنی کی ساڑھ ستی کی وجہ سے کچھ ریاستوں میں امیدوں کے مطابق کامیابی ملنا مشکوک رہے گا۔

## کانگرس پارٹی کے جنرل سیکرٹری راہول گاندھی

### کنڈلی راہول گاندھی
### ۱۹ جون ۱۹۷۰ء

سورج منگل ۳ | ۲ | سنیچر ۱ | ۴ شکر | بدھ | ۱۲ | ۵ کیتو | ۱۱ راہو | ۸ چندر | ۶ | ۱۰ | ۷ برہسپتی | ۹

دستیاب معلومات کے مطابق راہل گاندھی کا جنم لگن برکھ اور جنم راشی برشچک ہے اور بدھ لگن راشی میں بیٹھا ہے۔ جس کی وجہ سے جاتک پُروقار، ہمتور، تیز ذہین عقلمند لیڈر کے طور پر اُبھر کر سامنے آئیں گے۔ موجودہ دور میں اِن کی چندر ماں کی مہا دشا کی وجہ سے برہسپت کی انتر دشا چل رہی ہے جو کہ ۱۲ ستمبر ۲۰۱۰ء سے ۱۲ جنوری ۲۰۱۲ء تک رہے گی۔ سیاسی دائرہ میں اِن کو مشکل اور جدوجہد حالات سے گزرنا پڑے گا۔ ماتا کا کارک چندر ماں نیچ راشی میں ہونے کی وجہ سے انہیں اپنی ماتا شریمتی سونیا گاندھی کی صحت کے متعلق پریشانیوں اور مشکل سیاسی الجھنوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ۱۲ جنوری ۲۰۱۲ء سے ۱۲ اگست ۲۰۱۳ء تک چندر ماں کے ساتھ شنی کی انتر دشا رہے گی۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے مطابق ۲۰۱۲ء سے اگست ۲۰۱۳ء تک کا حصہ بڑے مشکلات اور پریشان کن معلوم ہوتا ہے۔ کچھ بڑے نزدیکی ساتھیوں کے بھی دھوکا دینے کے امکانات ہیں۔ اگست ۲۰۱۳ء سے ۱۱ جون ۲۰۱۵ تک چندر اور بدھ کی انتر دشا اُمید کے مطابق اچھا پھل دینے والی ہوگی۔ اس دشا کے دوران اونچے عہدے پر فائض ہونے کے امکانات ہیں۔

سبھی پیشن گوئیاں ملک، جگہ اور جنم کنڈلیوں اور گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے مطابق اور گوچر گرہوں کے اثر اور اشاروں کے مطابق لکھی گئی ہیں۔ باقی سبھی کچھ اُس پرم پتا بھگوان کے ہاتھ میں ہے۔

**خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے گولڈ میڈلسٹ**

مصنف مفید عالم جنتری اُردو، ہندی، پنجابی اور

پنچانگ دیوا کر ہندی

اڈا ہوشیار پور، جالندھر فون نمبر 0181-2457959

# تجارتی جنسوں میں تیزی ومندی کی روزانہ تفصیل ۲۰۱۲ء

## تھوک اور وعدہ بیوپار کے لئے ضروری ہدایات

تجارتی جنسوں میں اتار چڑھاؤ کے جائزہ کے بعد ہی خرید وفروخت کرنا کامیاب تجارت کی چابی ہے۔آگے گوچر گرہوں اور نچھتروں کی بنیاد پر چیزوں جنسوں میں روزانہ اتار چڑھاؤ اور مندی تیزی کی خصوصی لائنوں اور طوفان تیزی وغیرہ کی تفصیل لکھ رہے ہیں۔دھیان رہے حاضر اور وعدہ تجارت کی مارکیٹ پر سیاسی سماجی وقدرتی آفات کا اثر پڑتا ہے۔جنم کنڈلی میں نقصاندہ یا غیر یقینی گرہ سے متعلقہ جنس کا تجارت کریں۔علم جیوتش و مالی پوزیشن کے مدنظر کسی خاص جنس کی خصوصی رپورٹ منگوانے کیلئے فی جنس کی ماہانہ رپورٹ /1100 روپے دوماہی کی رپورٹ کیلئے /2100 روپے اور سالانہ /9000 روپے کی رپورٹ منگوانے کیلئے فیس پیشگی روانہ کریں۔پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے جالندھر فون۔0181-2457959

**جنوری:** ماہ کے شروع میں منگل پر براہسپت کی نظر رہے گی۔اس لئے گڑھ، کھانڈ، شکر میں معمولی تیزی بنی رہے گی۔لیکن چاول، اڑدھ، مونگ، موٹھ، جوار، باجرہ، چاندی سونا۔روئی، کپاس میں اچھی تیزی کے رجحان ہوگا۔۴ر جنوری کو بدھ، دھن راشی میں داخل ہوگا۔ان پر سنیچر اور براہسپتی کی نظر رہے گی۔اس لئے روئی، کپاس، کپڑا، چاندی، سونا، کپا تیل، میں تیزی مندی کی اچھی گھٹا بڑھی ہوکر تیزی بنے گی۔۸ر جنوری کو براہسپتی کے تیسرے رُخ میں آنے سے سونا، چاندی میں گھٹا بڑھی چل معمول مندی بنے گی۔۹ر جنوری کو شکر کنبھ راشی میں آکر منگل کے ساتھ میل کریگا۔روئی، چاندی، گڑھ، شکر، گیہوں، چنا، جوار، مونگ، باجرہ، چاول میں پہلے مندی بن کر پھر تیزی بنے گی۔۱۱ر جنوری کو سورج اوشا نچھتر میں آنے سے اڑدھ، مونگ، چاول، چنا، گیہوں، گڑھ کھانڈ، شکر، سرسوں، کپاس، روئی، میں تیزی بنی رہے گی۔۱۴ر جنوری کو سورج مکر راشی میں آکر منگل کے ساتھ میل کرے گا۔گھی، تیل، السی، گڑھ، شکر، کھانڈ، روئی، سرسوں، سونا، چاندی میں تیزی کا رخ رہے گا۔گیہوں، چنا وغیرہ اناجوں اور واردانا میں کچھ مندی کا رخ ہوگا۔۱۷ر جنوری کو بدھ کے مشرق میں غروب ہونے سے گھی، اناج، تیل، سرسوں میں، کچھ مندی کا رخ رہے گا۔سونے روئی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے گی۔۲۱ر جنوری کو بدھ اوشا میں آکر سورج کے ساتھ ایک نچھتر تعلق بنائے گا۔اس کے نتیجے میں ہنلنگ، تیل، کے شیئروں میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی کا رخ شروع ہوگا۔۲۳ر جنوری راتری کے بعد بدھ مکر راشی میں آکر سورج کے ساتھ میل کرے گا۔اسی وقت منگل برتی بھی ہوگا۔جس کی وجہ سے سونا، چاندی، روئی، تانبہ گڑھ، بنولہ، میں، تیزی بنے گی۔شیئر بازار میں بھی معمولی تیزی کی لائن چلے گی۔۲۴ر جنوری کو سورج شرون نچھتر میں آنے سے دوبارہ سونا، چاندی، کپا، تیل، روئی، سوت، گڑھ، کھانڈ، السی، سپاری لونگ چپل کاپر میں تیزی کا رخ رہے گا۔۳۰ر جنوری کو بدھ کے شرون نچھتر میں آنے سے گڑھ، کھانڈ، السی، چنا، چاول تیز ہونگے۔

**فروری:** ماہ کے شروع میں ۳ فروری کو شکر مین راشی میں آئے گا۔جس کے نتیجہ میں شکر سے تعلق رکھنے والی چیزوں میں مندی کی جگہ تیزی کی تجارت فائدہ مند ہوگی۔چاندی، گھی میں معمولی مندی، بلکہ اچھی زوردار تیزی بنے گی۔اناج، سرسوں، تیل، تلہن، السی، رنڈی گڑھ کھانڈ، نمک سافٹ ویئر سیکٹر) میں شیئروں تیزی کی لائن ہوگی۔۵ر فروری کو شکر اوبا نچھتر میں آکر چاول، موتی، چاندی، کپور، نمک، کھانڈ، روئی کپاس، وغیرہ سفید چیزوں میں مندی کا رخ بنے گا۔۶ر فروری کو سورج اور بدھ دونوں دھنشٹھا میں آئیں گے۔جس کی وجہ سے سونا، چاندی، موتی منی، جواہرات، مونگ، مسور، گیہوں، چنا، وغیرہ اناجوں والسی روئی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔۷ر فروری سنیچر برتی ہوگا جس سے سونا، چاندی، تانبہ، کپا تیل، لوہا، نکل، السی، سرسوں، سویابین، تلہن، گڑھ، کالی مرچ، اور شیئروں میں بھی اچھی تیز کا رخ ہوگا۔۱۰ر فروری کو بدھ کنبھ میں راشی میں آئے گا۔جس کی وجہ سے السی، روئی، گھی، تیل، رش، گڑ، کھانڈ میں اچھی تیزی بنے گی۔۱۱ر فروری گورو اشونی چار میں آنے سے روئی میں تیزی سونا چاندی، اناج گیہوں گھٹا بڑھی چل کر مندی کا رخ بنے گا۔۱۳ر فروری کو سورج کنبھ راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ان پر منگل کی نظر رہے گی۔وعدہ اور حاضر بازاروں میں اچھی زوردار تیزی بنے گی، گھی، تیل، نمک، سرسوں، مونگ، رائی گڑھ شکر، کاپر، سونے میں تیزی بنے گی۔۱۴ر فروری کو بدھ کے ست بیشا نچھتر میں آنے سے سونے چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد معمولی مندی بنے گی۔۱۷ر فروری کو شکر کے ریوتی نچھتر میں آنے سے بھی روئی، کپاس، چاندی، چاول، چندن، کپور، گڑھ، شکر، اور جواہرات میں مندی ہوگی۔۱۹ر فروری کو سورج کے ست بیشا نچھتر میں آنے سے سونا چاندی سوٹ سن، تیل، ارنڈ، سرسوں، افیم، جیفل، سوارا، سونٹھ، ہلدی، گیہوں، گڑھ، گوار میں تیزی بنے گی۔۲۳ر فروری کو بدھ کے مغرب میں غروب ہوگا اور بدھ وار والے دن چاند نکلنے سے روئی، شیئروں، سونے چاندی میں مندی گھی میں تیزی بنے۔۲۷ر فروری کو بدھ مین راشی میں آئے گا۔اس پر منگل کی نظر رہنے سے سونا چاندی گڑھ روئی، کھانڈ، شکر بنولہ ہنلنگ شیئر میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔۲۹ر فروری کو شکر کے میکھ راشی میں داخل ہونے سے جو، چنا، گیہوں، گھی، سونا، چاندی، گڑھ، شکر، واردانہ، کاپر میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی کا رخ بنے گا۔تیزی کے پہلے تھوڑی دیر کے لئے مندی کا رجحان ہوگا۔

**مارچ:** ۲ر مارچ کو براہسپتی کے بھرنی نچھتر میں آنے سے سونا چاندی، کاپر، السی، چاول، جو، گیہوں، تیل، اڑدھ، مونگ، توبر، چنا، لاکھ۔اون، وچمڑے کے قیمتیں گھٹیں گی۔۴ر مارچ کو سورج کے پو۔بھا نچھتر میں آنے سے ریشم، سونا،

چاندی، گیہوں، چنا، اڑدھ، چاول، جوار، باجرہ، گھی، سرسوں، تل، تیل، گڑھ، کھانڈ، کھل بٹالہ میں روئی میں تیزی کا رُخ شروع ہو جائے گا۔ شیئرز میں میں بھی تیزی کی لائن بنے گی۔ ۱۲/ مارچ کو مین بدھ برتی ہوگا۔ اور شکر بھرنی نچھتر میں آکر برہسپتی کے ساتھ ایک نکشتر میں تعلق بنائے گا۔ اس پر سنیچر کی نظر چل رہی ہے۔ اس لئے شکر، چاول، گھی، میں، پہلے تیزی بن کر بعد میں مندی ہوگی۔ سونا، چاندی، افیم، لال رنگ کی اشیاء سرسوں، تیل، تل، السی، گھی، اُڑدھ میں پہلے گھٹا بڑھی کے بیچ مندی اور بعد میں تیزی کا رُخ رہے گا۔ ۱۴/ مارچ کو سورج مین راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر منگل کی نظر رہے گی۔ تل، تیل، السی، سرسوں، کھانڈ، گڑھ، شکر، روئی، سونا، چنے، السی، بنولے میں تیزی بنے گی۔ گھی چاندی میں بھی اچھی تیزی رہے گی۔ ۱۷/ مارچ کو سورج۔ او۔ بھا نچھتر میں آنے سے چاول، گڑھ، کھانڈ، شکر، گیہوں، تیل، تیز ہونگے۔ ۱۹/ مارچ کو برہسپتی بھرنی نچھتر کے دوسرے رُخ آنے سے بازار کا رُخ اچانک مندی کی طرف جاسکتا ہے۔ سونا، چاندی، چاول، السی، تل، اُڑدھ، مونگ، چنا، لاک، سویابین میں مندی رہے گی۔ ۲۱/ مارچ کو برتی منگل کے مگھا نچھتر میں آنے میں مونگ، موٹھ، اڑدھ، تیل، تل، سرسوں، مونگ پھلی، رائی، اور گیہوں وغیرہ میں تیزی بنی رہے گی۔ ۲۴/ مارچ کو شکر کے کارتک نچھتر میں آنے سے جو، چاول، ہنگ، تیل، سرسوں، روئی، سوت، سونا، چاندی، ہیرا میں مندی کا رُخ رہے گا۔ ۲۸/ مارچ کو شکر برکھ راشی میں آکر کیتو کے ساتھ میل کرے گا۔ اس لئے روئی کپاس سونا، چاندی، گوار میں، گھٹا بڑھی کے بعد آخر میں تیزی بنے گی۔ اس لئے بیچ میں مندی بنتے ہی مال خرید کر آگے بڑھیں۔ ۳۰/ مارچ کو سورج ریوتی نچھتر میں آئے گا۔ السی، سرسوں، ارینڈ، مونگ پھلی، لسہن، موتی، روئی، گیہوں، جو، چنا، چاول گڑھ، کھانڈ میں تیزی بنے گی۔

**اپریل** : ۲/اپریل کو بکری بدھ کنبھ راشی میں آئے گا۔ منگل کی نظر بنی رہے گی۔ جس سے چاندی، گھی، تیل، کھانڈ، کپا تیل، ہنگنگ شیئرز میں گھٹا بڑھی ہو کر تیزی بنے گی۔ السی روئی میں مندی ہوگی۔ ۴/اپریل کو کنبھ راشی میں بدھ کے مارگی ہونے سے سونا، سپاری، سونٹھ، سرسوں، لاکھ، چمڑہ تیز ہونگے۔ ۶/اپریل کو بدھ دوبارہ مین راشی میں آکر سورج کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر منگل کی نظر بھی رہے گی۔ جس سے سونا چاندی، روئی، گڑ، کھانڈ، شکر، بنولہ، ہنگنگ شیئرز میں تیزی بنے گی۔ ۸/اپریل کو شکر کے روہنی نچھتر میں آنے سے سونا، چاندی، اور دوسرے دھاتوں وغیرہ السی ارینڈ گھی، تیل گڑ، سوار، سپاری، ناریل میں، مندی بنی رہے گی۔ ۱۳/اپریل کو سورج میکھ راشی میں آکر برہسپتی کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر شنی کی نظر رہے گی۔ جس کے چلتے روئی، کپاس سوت، گھی، تیل، اڑدھ، تل، سرسوں، ناریل، سپاری، بادام، کھانڈ، شکر، سونا، چاندی، کچے تیل، اچھی تیزی بننے کے پورے پورے امکانات ہیں۔ ۱۴/اپریل منگل کے مارگی میں ہونے سے تیل، پیتل، چاندی، السی میں تیزی بنی رہے گی۔ ۱۸/اپریل کو برہسپتی کے بھرنی کے چوتھے رخ مس آنے سے سونا چاندھی، السی، اڑدھ، چنا تل، چاول میں مندی بنی رہے گی۔ لیکن سورج برہسپتی یوگ پر شنی کی نظر ہونے سے جلدی ہی مندی تیزی میں بدل جائے گی۔ ۲۱/اپریل کو سنیچری اماوس بھی سبھی کریانہ وعدہ بازاروں میں تیزی لائے۔ ۲۵/اپریل سے گیہوں، چنا، جوار، میں مندی وغیرہ گڑ، کھانڈ، شکر، چاول میں تیزی بنے گی۔ ۲۶/اپریل کو بدھ کے ریوتی نچھتر میں آنے سے کیسر، مجیٹھ، لال چندن، لال مرچ، اور لال اشیاء میں خاص تیزی اور گڑ، کھانڈ، تل، تیل، سرسوں، گھی، چاندی میں پہلے مندی بن کر بعد میں معمولی تیزی بنے گی۔ ۲۷/اپریل کو سورج بھرنی نچھتر میں آکر برہسپتی کے ساتھ ایک نکشتر تعلق بنائے گا۔ جس سے سونا، چاندی، تانبہ۔ مونگا، پیتل، چادر، وغیرہ گیہوں، جو، چنا، چاول، موٹھ، السی، روئی، سرسوں، گڑ، کھانڈ، گھی میں اچھی تیزی بنے گی۔

**مئی** : ۲/مئی کو برہسپتی کے مشرق میں غروب ہونے سے روئی وشیئر بازار میں تیزی بنے گی۔ سونا چاندی کا پر چنا، چاول، وغیرہ اناجوں میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۳/مئی کو ہی برہسپتی کرتک نچھتر میں داخل ہوگا۔ روئی و اناج میں مندی گڑ، کھانڈ، چاندی، سونے میں معمولی گھٹا بڑھی رہے گی۔ ۵/مئی کو بدھ میکھ راشی میں آکر سورج اور برہسپتی کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر شنی کی نظر رہے گی۔ لیکن گرہ یوگ کے اثر سے ہمارے خیال میں اچھی زوردار تیزی کے امکانات بنے رہیں گے۔ سونا، چاندی، اور دھاتوں چنا، گیہوں، جو، ان اور تل، تیل سرسوں، روئی، کپاس، گڑ، کھانڈ میں تیزی بنے گی۔ ۱۰/مئی کو سورج کے کارتک نکھشتر میں آنے سے گھی، روئی، سونا، چاندی، السی، ارینڈ، گیہوں، جو، چنا، مونگ، موٹھ، تیل، چاول، رائی، سرسوں میں تیزی بنے گی۔ ۱۴/مئی کو سورج برکھ راشی میں شکر اور کیتو کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے سونا چاندی، گڑ، کھانڈ، شکر، کپاس، روئی، سوت، بادام، سپاری، ناریئل، تل، تیل، سرسوں وغیرہ میں تیزی آئے گی۔ جو، چنا۔ گیہوں، مٹر، ارہر، مونگ، میں کچھ مندی بنی رہے گی۔ ۱۶/مئی کو بکری شنی کنیا راشی میں آئے گا۔ جس سے گڑ، کھانڈ، نمک، وغیرہ اناجوں کی قیمتوں میں تیزی بنے گی۔ سونا، چاندی، وغیرہ دھاتوں میں پہلے تیزی اور پھر مندی کا رُخ بنے گا۔ ۱۷/مئی برہسپتی برکھ راشی میں آکر سورج شکر، کیتو کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے روئی، گھی، چنا، چاندی، اناج میں تیزی بنے گی۔ ۲۱/مئی کو بدھ برکھ راشی میں آکر سورج برہسپتی، شکر اور کیتو کے ساتھ میل کر کے پنچ گری یوگ بنائے گا۔ جس سے سب اشیاء میں گھٹا بڑھی چلے گی۔ روئی گیہوں، جو، چنا، چاول، مٹر، روئی کپاس، سوت، افیم۔ تل، تیل وغیرہ کے بھاؤ میں تیزی بنے گی۔ ۲۲/مئی منگلوار چندر درشن ہونے سے اتھتھا اور دوسری تجارتی اشیاء میں تیزی کا رُخ رہے گا۔ روئی میں پہلے مندی بعد میں تیزی، سونا، چاندی، گڑ، سرسوں، مونگ پھلی میں تیزی رہے گی۔ ۲۴/مئی کو سورج کے روہنی نکھشتر میں آنے سے تل، تیل، ارنڈ، السی، سرسوں، گڑ، کھانڈ، گھی، گیہوں، جو چنا، جوار، باجرہ اُون سوت، سن سپاری، مرچ، رائی میں تیزی بنی رہے گی چاندی میں مندی رہے گی۔ ۳۰/مئی کو برہسپتی کے مشرق میں نکلنے سے چاندی روئی، چنے میں تیزی، سونے میں معمولی مندی رہے گی۔ ۱۳/مئی سے، روئی، اناج، میں مندی گڑ کھانڈ، چاندی، سونے میں گھٹا بڑھی رہے گی۔

**جون** : یکم جون کو بدھ کے مرگ شیئر نکھشتر میں آنے سے روئی میں تیزی، چاندی میں گھٹا بڑھی ہو کر مندی بنی رہے گی۔ ۲ جون کو شکر مغرب میں ڈوبے گا۔ جس سے سونا، چاندی، گڑ، سوت، کپڑا، گھی، تیل، السی، ارینڈ، بنولہ،

مونگ پھلی، وغیرہ میں مندی اور روئی میں تیزی بنے گی۔ ۴ر جون کو بدھ متھن راشی میں آکر شنی کی دھرشٹی میں آئے گا۔ اکیلا، بدھ یہاں، مندی کارکھوتا ہے لیکن شنی کی نظر میں ہونے کے وجہ سے ہمارے خیال میں تیزی کا رُخ آجائے گا۔ روئی، سونا، چاندی، سرسوں بینکنگ شیئر میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے۔ ۷ر جون سورج کے مرگ شیئر اور بدھ اور اردرا نکھتر میں آنے سے روئی سوت ریشم سن، کپور، کستوری، چندن، سونا، چاندی، اڑدھ، مونگ، موٹھ، چنے، باجرہ، چاول، بینکنگ سیکٹر میں تیزی بنے گی۔ تل میں مندی ہوگی۔ ۱۱ر جون کو شکر کے مشرق میں نکلنے سے روئی، گھی، سوت، چاندی، چاول میں تیزی بنے گی۔ ۱۴ر جون سورج متھن راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے واردانہ، ریشم سوت، کپاس، روئی میں واردانہ، سرسوں، لوہا، تل، تیل، گڑ، کھانڈ، شکر، چینی، گھی، مونگ، اڑدھ، گیہوں، چنا، چاول، سونا، چاندی میں تیزی کا رخ رہے گا۔ ۱۵ر جون کو بدھ کے پن برسو میں آنے سے رات دوس چاندی، روئی، کپاس، سوت، سن میں تیزی پر کچھ روک لگے گی ۲۱ر جون کو منگل کنیا راشی میں آکر شنی کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے روئی، چاندی سونا، سوتی و لال رنگ کے کپڑے السی گیہوں، گڑ، سرسوں اور دوسری لال رنگ کی اشیا میں تیزی بنے گی۔ آنے والے دو تین دنوں میں چاندی میں ۴۰۰ سے ۵۰۰ روپے کی تیزی بننے کے آثار ہیں۔ ۲۴ر جون کو بدھ کے پوشیم میں آنے سے آنے والے دنوں میں سونا چاندی کاپر، میں مندی کے رجحان ہوگا۔ ۲۵ر کو شنی کے مارگی ہونے سے تل، تیل، سرسوں، ہنگ، مرچ، تیز ہونگے۔ روئی میں مندی ہوکر پھر تیزی آئے گی۔ سونے چاندی کاپر میں اچھی گھٹا بڑھی چلے گی۔ ۲۷ر جون کو شکر مارگی ہونے سے جلدی ہی سونا چاندی روئی موتی، وغیرہ میں تیزی آئے گی۔ دھنیا، گڑ، گھی کے، تجارت میں اچھی تیزی بنی رہے گی۔ ۲۹ر جون کو براہسپتی کے روہنی نکھتر میں آنے سے روئی میں گھٹا بڑھی گڑ سونا، چاندی میں مندی بنی رہے گی۔

**جولائی** :۵ر جولائی سے روئی سونا چاندی، گڑ، کھانڈ، کپاس، بنولہ، ارینڈ، السی، سرسوں، لاکھ، تیل، جوار، موٹھ، باجرہ، اڑدھ، چاول، نمک ارہر، سپاری، کیسر، گلگل، وغیرہ خوشبودار اشیاء میں تیزی آئے گی۔ ۸ر جولائی کو بدھ کے آشلیشا میں آنے سے تل، تیل، سرسوں، گڑ، کھانڈ، اڑدھ، مونگ پھلی میں تیزی بنے گی۔ ۱۱ر جولائی کو منگل شنی یوگ اور اِن پر براہسپتی کی نظر رہنے سے گھی، گڑ، کھانڈ، نمک میں تیزی، بن کر بعد میں کچھ ٹھہراؤ آجائے گا۔ ۱۵ر جولائی کو سورج کے کرک راشی گت بدھ بکری ہونے سے بینکنگ شیئر سونا چاندی، گھی دودھ، چاول، کھانڈ میں تیزی بنے گی۔ ۱۶ر جولائی کو سورج کرک راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ روئی سوت، بادام، سپاری، گڑ، کھانڈ، شکر، تل، ناریل، سرسوں، سونا، چاندی، میں تیزی بنے گی۔ گیہوں، چنا، جو، مٹر، مرچ ہندی، سرسوں ارہر، اڑدھ، مونگ، چاول، میں مندی رجحان رہے گا۔ ۱۹ر جولائی سے تل، تیل، سرسوں، کھانڈ، چاول، گیہوں، جو، جوار، باجرہ، سپاری، سونٹھ، گوگل، موم، ہنگ، ہدی، لاکھ، سکہ، سونے، چاندی میں تیزی ہوگی۔ ۲۰ر جولائی کو بکری بدھ مشرق میں غروب ہونے سے روئی، شیئروں گھ میں مندہ چاندی سونے میں تیز بنے گی۔ ۲۱ر جولائی کو بکری بدھ کے پوشا نکھتر میں آنے سے سونے، روئی، چاندی میں مندی، اُونی کپڑوں اور دھاگوں میں تیزی بنے گی۔ ۲۲ر جولائی کو شکر کے مریکھ شیئر نکھتر میں آنے سے گیہوں، چنا، جوار میں مندی تھا، گڑ کھانڈ میں شکر میں تیزی بنے گی۔ ۳۱ر جولائی کو شکر متھن راشی میں آکر شنی کی نظر میں آئے گا۔ جس سے السی، گڑ، گھی، چنا، جو، چاول، چاندی، سافٹ ویئر، شیئرز میں اچھی تیزی بنے گی۔

**اگست**۔ ۲ر اگست کو سورج اشلیکھا پچھتر میں آئے گا۔ جس سے سونا، چاندی روئی بنولہ، گیہوں، چاول اڑدھ چنا، گڑ، شکر، گھی، تل، تیل سرسوں، ارنڈ السی، مرچ مجیٹھ میں تیزی بنے گی۔ ۳ر اگست سے گندم، چاول، چنا، سونا، چاندی، تانبہ، پیتل، وغیرہ تیز ہونگے۔ ۴ر اگست کو شنی دوبارہ تُلا، راشی میں آئے گا۔ جس سے روئی، گڑ، کھانڈ، سونا، چاندی، وغیرہ دھاتوں اور کچے تیل چنا، وغیرہ اناجوں میں اچھی زوردار تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۶ر اگست کو بکری بدھ پورب میں نکلنے سے گھی، اناج، شیئروں، چاندی، چنا، کپاس، کھل بنولہ، سونا، روئی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی آئے گی۔ ۸ر اگست سے گیہوں، جو، چنا، اناج، سونے، روئی میں تیزی بنے گی۔ ریشم، تیل، السی، ارینڈ، گڑ، بنولہ، مونگ پھلی، کپور، چندن، اگر وغیرہ خوشبودار اشیاء میں گھٹا بڑھی کے بعد، تیزی ہوگی۔ ۱۴ر اگست کو منگل تُلا راشی میں آکر شنی کے ساتھ میل کرے گا۔ جس سے روئی کپاس سوت، سن، پٹ سن، واردانہ، مونگ پھلی، گڑ، کھانڈ، گیہوں اور اڑدھ، مونگ وغیرہ اناجوں مین تیزی بنی رہے گی۔ ۱۶ر اگست کو سورج سنگھ راشی میں داخل ہوگا۔ جس سے سونا چاندی روئی گڑ کھانڈ، شکر، تل، تیل، ارینڈ، سرسوں، اور لال رنگ کی اشیاء میں تیزی آئے گی۔ ۱۸ر اگست سے گڑھ تیل، سونا، چاندی میں تیزی بنے گی۔ ۲۱ر اگست سے تل، تیل، سرسوں، گڑھ، کھانڈ، اڑدھ، مونگ، مونگ پھلی میں تیزی آئے گی۔ ۲۲ر اگست سے دھنیا، بنولہ، تیز ہونگے۔ سونا، چاندی روئی، کپاس، سوت مندے ہونگے۔ ۲۴ر اگست سے روئی اُونی کپڑے گندم تل تیل، تیز ہونگے۔ سونے چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی ہوگی۔ ۲۷ر اگست کو بدھ کے مشرق میں ڈوبنے سے اناج گھی میں مندہ روئی سونا،۔ چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔ ۲۸ر اگست سے سونا چاندی، سوت، روئی اور اُونی کپڑے بنلنگ شیئر میں تیزی کا رُخ بنے گا۔ گڑ، کھانڈ، شکر میں معمولی مندی کے بعد تیزی آئے گی۔ ۳۰ر اگست کو سورج پوپھا نکھتر میں آئے گا۔ جس سے زیرا، گڑ، کھانڈ، سرسوں، تل، تیل، گھی، گیہوں، جوار، چاول، اُونی کپڑا۔ روئی میں تیزی بنے گی۔

**ستمبر**۔ یکم ستمبر کو شکر کرک راشی میں آکر شنی کی نظر میں آئے گا۔ روئی، چاول، چاندی، السی، ارینڈ، تیل، گھی، گڑھ، کھانڈ، شکر، میں تیزی بنے گی۔ ۴ر ستمبر سے روئی، سوت، سن، ریشمی، اُون و دھنیا میں تیزی اور لاکھ، چمڑا، کپور، پارا، سنگرف، ہنگ، گڑ، کھانڈ، شکر، میں گھٹا بڑھی ہوگی۔ ۱۱ر ستمبر سے اُڑدھ، مونگ، موٹھ، ارہر میں کچھ تیزی، روئی، چاندی، میں مندہ بنے گا۔ ۱۳ر ستمبر کو سورج اوپھا پچھتر میں آئے گا اور بدھ کنیا راشی میں آکر گورو کی نظر میں آئے گا۔ روئی، کپاس، ریشم، سوت، سونا، چاندی، لوہا۔ گھی، تیل، السی، سرسوں، آرینڈ، چاول، اُڑدھ، جوار، سپاری، بانس، نیل، میں تیزی بنی۔ چاندی و شیئروں میں بھی تیزی ہوگی۔ ۱۶ر ستمبر کو سورج کنیا راشی میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ اِن پر برہسپت کی نظر رہے گی۔ جس کے زیراثر تیزی۔ مندی کے چھوٹے چھوٹے ریکشن آئیں گے۔ روئی، ناریل، سپاری،

تل، تیل، مجیٹھ، لال کپڑوں میں تیزی بنے گی۔ ۱۷ر ستمبر سوموار کو چندر درشن ہونے سے کپڑے، روئی، سوت، سونا، رنگ، کروٹ، میں تیزی چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد مندی بنے۔ ۲۶ر سے گیہوں، جو، جوار، گڑ، کھانڈ، کپاس، روئی، سوت، جوٹ، نمک، ارہر، ہلدی، سونے میں تیزی، چاندی، کاپر میں گھٹا بڑھی ہوگی۔ ۲۷ر ستمبر سے روئی میں پہلے مندی بند کر تیزی بنے گی، تیل، تلہن، چاندی، کاپر، سونے، کروڈ میں بھی تیزی ہوگی۔ ۲۸ر ستمبر سے گڑ، روئی، سونا، چاندی، کاپر، وغیرہ دھاتیوں کے سوا میں خوب تیزی کا چانس ہوں۔ گیہوں، چنا، جو، لال۔ چندن، لال رنگ۔ کی چیزوں گھی، وغیرہ میں سبھی چیزوں میں تیزی ہوگی۔

**اکتوبر:۔** یکم اکتوبر کو بدھ تلا راشی میں روئی، گڑ، کھانڈ، سونا، افیم، کروڈ، چاندی، کاپر، میں تیزی، السی، سرسوں، آرینڈ۔ بنولہ، میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔ ۳ر اکتوبر سے روئی کپاس، گیہوں، لال مرچ، ہلدی، سونے، تانبہ میں تیزی بنے گی۔ ۴ر اکتوبر سے سونے، گھی، تیل، برتن، سبھی قسم کے دھن، ہلدی، چنا، دالیں، لوہا، گوار، میں تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۵ر اکتوبر سے سونا، چاندی، کاپر میں تیزی، کروڈ، روئی میں مندی بنے گی۔ ۱۰ر اکتوبر سے روئی، سوت، سونا، چاندی، موتی، گڑ، کھانڈ، ارہر، گیہوں، چنا، تل، کپور، کیسر میں تیزی بنے گی۔ ۱۱ر اکتوبر۔ کو شنی سواتی (1) میں آنے سے چنا، میں مندہ، سونے میں تیزی بنی۔ ۱۵ر اکتوبر کو بدھ وشاکھا میں آنے سے چاندی، کاپر، کروڈ میں مندی، سونے میں معمولی تیزی بنی۔ ۱۶ر اکتوبر کو سورج تلا راشی میں آنے سے روئی، چاندھی میں معمولی مندی کے بعد تیزی ہوگی۔ گیہوں، جو، چنا، السی، سونا، تانبہ، کروڈ سپاری میں تیزی بنے گی۔ ۲۰ر اکتوبر کو شکر او۔ پھا۔ پچھتر میں آئے گا۔ سونا، چاندی، کاپر، میں گھٹا بڑی کے بعد سدھارن تیزی بنے گی۔ ۲۲ر اکتوبر سے روئی، سونا، چاندی میں پہلے مندی بن کر شائد ہی تیزی کا رُخ بنے گا۔ ۲۳ر اکتوبر کو سورج سواتی پچھتر میں آئے گا، روئی سوت، سن، ریشم، کپڑا، سونا، چاندی، چاول، گڑ، شکر، بنولہ، مرچ، السی، سرسوں، روئی، ہنگ، گھی، میں تیزی کے آثار بنے گا۔ بیوپاری لوگ اس زوردار تیزی کا فائدہ اُٹھائیں۔ ۲۶ر اکتوبر سونے، چاندی، روئی کے بھاؤں میں کچھ روک لگے گا۔ ۳۱ر اکتوبر کو شکر ہست پچھتر میں آئے گا۔ ایک ن پہلے مندہ کر کے سونا، چاندی، کاپر، کھانڈ، گڑ میں تیزی کرے گا۔

**نومبر:۔** ماہ کے شروع میں گھٹا بڑھی کے قیمت اشیاء، کریانہ بازار میں تیزی کے رُخ رہے۔ ۶ر نومبر کو سورج وشاکھا پچھتر میں ہوگا۔ جو چاول گیہوں، مسور، گڑ، کھانڈ، روئی،، سوت، سرسوں، تل آرینڈ، افیم، چاندی میں تیزی بنے گی۔ ۹ر نومبر کو منگل دھن راشی میں آئے گا۔ منگل پر شنی کی نظر رہے گی۔ روئی، سونا، چاندی،، کریڈ آئیل۔ تانبہ، تلہن، بنولہ، سرسوں، گھی وغیرہ سب قسم کی چیزوں میں تیزی بنے گی۔ ۱۲ر نومبر کو بکری بدھ پچھم میں طلوع سے چاندی، گھی، میں اچھی تیزی، سونا، کاپر، شیئر بازار السی، چنا، بنولہ بھی گھٹا بڑھا کے بعد تیز ہونگے۔ ۱۴ر نومبر کو سورج برشچک راشی میں آکر راہو کے ساتھ میل کرے گا۔ ورنہ اِن پر گرو کی نظر رہے گی۔ روئی، تانب، سونا، چاندی، واُونی کپڑوں میں تیزی رہے گی۔ لال رنگ کی چیزوں میں کچھ مندی کا رُخ بنے۔ ۱۷ر نومبر کو شکر تلا راشی میں آکر شنی کے ساتھ میل کرے گا۔ سونے میں سدھارن تیزی، چاندی، کاپر، گڑ، کھانڈ میں کچھ تیزی کے چانس بنے گے۔ ۲۲ر نومبر کو شکر سواتی میں آنے سے گڑھ، کھاند میں تیزی، سونا چاندی، کاپر میں مندہ بنے گا۔ ۲۳ر نومبر کو بکری بدھ پورب میں طلوع ہوگا۔ گیہوں، چنا، چاول، تلہن، گھی، تیل، روئی، کپاس، کھل، بنولہ، چاندی، سونا، اور شیئر میں تیزی بنے گی۔ ۲۶ر نومبر کو منگل پو۔ پھا میں آئے گا۔ اس دن بدھ مارگ بھی ہوگا۔ سونا، چاندی، چاول، اڑدھ، گھی، دودھ، تل، تیل، سرمہ، مونگ پھلی تیز ہوگی۔ ماہ کے آخر میں گھٹا بڑھی کی مندہ تیزی کی لائن چلے گی۔

**دسمبر:۔** ۲ دسمبر کو سورج جیشٹھا پچھتر میں آئے گا۔ کپڑے، سونا، چاندی، چاول، گیہوں، جو، چنا، السی، سرسوں، آرینڈ ہونگے۔ گوگل، گڑ، کھانڈ، میں تیزی بنے گی۔ ۳ر دسمبر کو شکر وشاکھا پچھتر میں آکر بدھ۔ راہو، کے ساتھ ایک پچھتر سمبندھ بنائیں، سونا، چاندی، میں گھٹا بڑھی کے بعد معمولی تیزی بنے۔ ۶ر دسمبر کو بدھ برشچک راشی میں ان پر برہسپتی کی نظر رہے گی۔ سونا، چاندی، بینکنگ، شیئر میں تیزی بن کر اچانک مندی کا جھٹکا لگے گا۔ ۸ر دسمبر کو بدھ انورادھا پچھتر میں آنے سے سوت، سن، ر، ، سونا، چاندی میں مندہ بنے گا۔ ۱۱ر دسمبر کو شکر برشچک راشی میں آکر سورج بدھ اور راہو کے ساتھ میل کرے گا۔ روئی، شیئر، چاندی، افیم، گڑ، گیہوں، جو، اُڑدھ، م ونگ، مونگھ، باجرا، السی، میں تیزی بنے گی۔ ۱۴ر دسمبر کو شکر انورادھا پچھتر میں آکر بدھ کے ساتھ میل کرے گا۔ روئی، دھن، گھی، تیل، سرسوں، اُڑدھ میں تیزی گڑ، کھانڈ، چاول، نمک میں مندہ بنے۔ ۱۵ر دسمبر کو سورج دھن راشی میں آکر منگل کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر شنی کی نظر رہے گی۔ سونا، چاندی، وغیرہ اشیاء روئی، کپاس، سوت، تیل،، وغیرہ میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۱۸ر دسمبر کو منگل مکر (اوچھا) راشی میں آئے گا اور اس پر گرو کا نظر نیچے پڑے گی۔ اس دن بدھ جیشٹھا میں آئے گا۔ روئی، سونا، چاندی، تانبہ، گڑ، کھانڈ، گھی، تیل، السی، اُون، میں تیزی بنے گی۔ اناجوں میں کچھ مندی بنے گی۔ ۲۳ر دسمبر کو راہو تلا میں اور کیتو میکھ راشی میں پرویش کرے گی۔ شنی پہلے سے ہی تلا میں سنچار کر رہا ہے۔ سبھی قسم کے اناجوں میں تیزی کی لائن بنے گی۔ ۲۴ر دسمبر کو شکر جیشٹھا پچھتر میں آنے سے سونا، چاندی، چاول، سرسوں، تیل، تل، ہنگ۔ میں گھٹا بڑھی رہے گی۔ ۲۶ر دسمبر کو بدھ پورب میں غروب ہونے سے گھی، اناج، مندہ، روئی، سونے، چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی بنے۔ ۲۷ر دسمبر کو بدھ دھن راشی میں سورج کے ساتھ میل کرے گا۔ ان پر شنی کی نظر رہے گی۔ ہمارے طور طریقوں سے یہاں مندہ نہ بن کر تیزی بنے گی۔ روئی، کپاس، سوت، سونا، چاندی، کروڈ، آچار، شیئر بازار، بنکنگ سیکٹر میں اچھی تیزی بنے گی۔ ۲۸ر دسمبر کو سورج پو۔ چھا۔ پچھتر میں آنے سے تل، تیل، سرسوں، بنولہ، گڑ۔ کھانڈ، ہلدی، گوگل، کپور، چاندی، سونے میں تیزی بنے گی۔ ۳۱ر دسمبر کو منگل ساون میں آنے سے بھی گیہوں، جو، چنا، تل، داتوں، سونا، چاندی، روئی، میں تیزی بنے گی۔

(پنڈت پنالال جیوتشی جالندھر مصنف مفید عالم جنتری)

